۱۵۹۱ فرمائیں اور یہ جو فرمایا کہ زمانہ قریب ہو جاویگا یعنی قیامت کا زمانہ متصل ہو جاویگا یا یہ مطلب کہ رات اور دن چھوٹے چھوٹے معلوم ہونگے عن انس یجمع اللہ

الناس یوم القیمۃ فیھتمون لذلک فیقولون لو استشفعنا علی ربنا حتی یریحنا من مکاننا ھذا فیأتون آدم فیقولون انت آدم

ابو الخلق خلقک اللہ بیدہ ونفخ فیک من روحہ وامر الملائکۃ فسجدوا لک اشفع لنا عند ربک حتی یریحنا من مکاننا

فیقول لست ھناکم ویذکر خطیئتہ التی اصاب فیستحیی ربہ منھا ولکن ائتوا نوحا اول رسول بعثہ اللہ فیأتون نوحا فیقول لست

ھناکم ویذکر خطیئتہ التی اصاب فیستحیی ربہ منھا ولکن ائتوا ابراھیم الذی اتخذہ اللہ خلیلا فیأتون ابراھیم فیقول لست

ھناکم ویذکر خطیئتہ التی اصاب فیستحیی ربہ منھا ولکن ائتوا موسی الذی کلمہ اللہ واعطاہ التورٰیۃ فیأتون موسی

فیقول لست ھناکم ویذکر خطیئتہ التی اصاب فیستحیی ربہ منھا ولکن ائتوا عیسی روح اللہ وکلمتہ فیأتون عیسی

روح اللہ وکلمتہ فیقول لست ھناکم ولکن ائتوا محمدا عبدا قد غفر لہ ما تقدم من ذنبہ وما تأخر فیأتونی فاستأذن علی ربی

فیؤذن لی فاذا انا رأیتہ وقعت ساجدا فیدعنی ما شاء اللہ ان یدعنی فیقال یا محمد ارفع رأسک قل یسمع سل تعط اشفع

تشفع فارفع رأسی فاحمد ربی بتحمید یعلمنیہ ربی ثم اشفع فیحد لی حدا فاخرجھم من النار وادخلھم الجنۃ ثم اعود

فاقع ساجدا فیدعنی ما شاء اللہ ان یدعنی ثم یقال لی ارفع رأسک یا محمد وقل یسمع وسل تعط واشفع تشفع فارفع رأسی فاحمد ربی

بتحمید یعلمنیہ ربی ثم اشفع فیحد لی حدا فاخرجھم من النار وادخلھم الجنۃ قال فلا ادری فی الثالثۃ او فی الرابعۃ قال فاقول

یا رب ما بقی فی النار الا من حبسہ القرآن وفی روایۃ ثم آتیہ الرابعۃ او اعود الرابعۃ وذکر موسی الذی تقدم ھو فی بعض

روایات البخاری بخاری و مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا جمع کریگا لوگوں کو قیامت کے دن غمناک ہونگے اس حشر کی مصیبت سے تو

کہینگے کہ اگر ہم سفارش کروا دیں رب کے پاس تا کہ ہم اس مکان سے راحت پاویں تو خوب بات ہے سو آدم کے پاس آوینگے تو یوں کہینگے کہ تم آدم ہو سب آدمیوں کے باپ تمکو بنایا خدا نے

اپنے دست قدرت سے اور پھونکی اپنی روح میں تمہارے اور حکم کیا فرشتوں کو سو وہ سجدہ کئے تمکو سجدہ کیا ہماری سفارش کیجیے اپنے رب کے پاس تا کہ ہمکو راحت دیوے اس مکان کی تکلیف سے تو

آدم کہیگا کہ میں اس مقام کے لائق نہیں اور یاد کریگا اپنی خطا کو جو اس سے ہوئی سو شرماویگا اپنے رب سے اوس خطا کے سبب سے ولیکن تم جاؤ نوح کے پاس کہ وہ پہلا

رسول ہے کہ خدا نے اسکو بھیجا سو لوگ نوح علیہ السلام پاس آوینگے تو وہ کہیگا کہ میں اس مقام کے لائق نہیں اور یاد کریگا اپنی خطا کو جو اس سے ہوئی تو شرماویگا

اپنے رب سے اوس کے سبب سے ولیکن تم جاؤ ابراہیم پاس جسکو خدا نے اپنا دوست بنایا سو لوگ ابراہیم پاس آوینگے تو ابراہیم کہینگے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں اور یاد کرینگے اپنی خطا کو

جو ہوئی تو شرماوینگے اپنے رب سے اوس کے سبب سے ولیکن تم جاؤ موسی پاس جس سے خدا نے بلا واسطہ کلام کیا اور اسکو توریت دی سو وہ لوگ موسی پاس آوینگے تو موسی کہیگا

میں اس مقام کے لائق نہیں ہوں یاد کریگا اپنی خطا کو جو اوس سے ہوئی سو شرماویگا اپنے رب سے اوسکے سبب سے ولیکن تم جاو عیسیٰ روح اللہ پاس جو خدا کی کلام سے پیدا ہوئے
بے صرف بلفظ کن موجود ہوا اور روح اوسکا باپ تھا سو وے لوگ عیسیٰ روح اللہ پاس آوینگے تو عیسیٰ کہیگا کہ میں اس مقام کے لائق نہیں ولیکن تم جاو محمد کے پاس جو خاتم
خاص جنابہی بے ستر بخشی گئی اگلی پچھلی بھول چوک سب معاف ہو گئی سو وے سب لوگ میرے پاس آوینگے سو میں اپنے رب سے اجازت مانگونگا تو مجھکو اجازت ملیگی سو میں جب کہ
اوسکو دیکھونگا تو سجدہ میں گر پڑونگا سو مجھکو خدا سجدہ میں رہنے دیگا جتنا کہ وہ چاہیگا پھر حکم ہوگا اے محمد اپنا سر اوٹھاو کہ سنا جاویگا مانگ تجھکو دیا جاویگا سفارش کر
تیری سفارش قبول ہوگی تو میں اپنا سر اوٹھاونگا تو میں تعریف کرونگا اپنے رب کی ویسی تعریف کہ میرا رب مجھکو سکھلاویگا پھر میں سفارش کرونگا سو میرے واسطے
ایک اندازہ مقدار ٹھہرائی جاویگی یعنے اتنے لوگونکی مغفرت ہوئی تو میں اتنے لوگونکو دوزخ سے نکالونگا اور جنت میں داخل کرونگا پھر میں پلٹ آونگا
اور سجدہ میں گر پڑونگا سو مجھکو خدا اسی سجدہ میں رہنے دیگا جتنا کہ چاہیگا پھر حکم ہوگا مجھکو کہ اپنا سر اوٹھا اے محمد اور بول تیرا کہا سنا جاویگا اور مانگ تجھکو دیا جاویگا
اور سفارش کر تیری سفارش مقبول ہوگی تو میں اپنا سر اوٹھاونگا سو تعریف شروع کرونگا جیسی تعریف مجھکو میرا رب سکھلاویگا پھر میں سفارش کرونگا سو میرے واسطے ایک مقدار کیجاویگی
تو میں پھر لوگونکو دوزخ سے نکالونگا اور جنت میں داخل کرونگا آدمی کہتا ہے کہ میں نہیں جانتا کہ تیسری بار یا چوتھی بار میں حضرت نے فرمایا کہ پھر میں کہونگا اے میرے رب سو دوزخ میں
کوئی باقی نہیں رہا مگر وہی شخص جسکو قرآن نے بند کیا یعنے جسکی مغفرت کا قرآن میں حکم نہیں ہے مثل کافر اور مشرک کے اور ایک روایت میں یوں ہے کہ حضرت نے فرمایا پھر
میں چوتھی بار اپنے رب پاس آونگا یا یوں فرمایا کہ چوتھی بار پھرونگا اور موسیٰ کا ذکر جو آگے ہو چکا سو بخاری کی بعضی روایات میں ہے **ف** معلوم ہوا کہ حشر میں تمام
حواس بیگانے ہو جاوینگے اور اپنی بھول چوک یاد کرکے شرماوینگے آخر کو ہمارے حضرت دستگیر خلائق ہونگے اور ہم گنہگار دلکو اوس قہر کے مقام سے بچاوینگے اوسوقت شوکت محمدی تمام
عالم پر ظاہر ہوگی اسی مقام کو مقام محمود اور شفاعت کبریٰ کہتے ہیں یہ ہمارے حضرت کو خاص ہے دوسرے پیغمبر کو نہیں کچھ دخل نہیں پہلے حضرت سے اسواسطے شفاعت نہ شروع ہوئی
تاکہ عام خلق کو پیغمبروں کی زبانی ثابت ہو جاوے کہ سوا حضرت کے کسیکو ایسا رتبہ نہیں ہر چند انبیا اور اولیا اور علما کی بھی شفاعت ثابت ہے لیکن وہ شفاعت جزئی ہے
کلی نہیں اور اس میدان میں سوا ہمارے حضرت کے کوئی قدم نہ رکھ سکیگا پھر شفاعت کا دروازہ کھلا اور قہر ایزدی بسبب لحاظ محمدی کے فرو ہوا تو اور پیغمبر اور امام
بقدر اپنے مراتب کے شفاعت پر مستعد ہونگے شعر اوس باہر وکا سر الاہی حضور ہے ❊ دل سے ہیں میرا دل لکھا اور ہے ❊ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى عَبْدِكَ
وَحَبِيْبِكَ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَشَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ ❊ اَبُوْ مُوْسٰى يَجِيْءُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ نَاسٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ بِذُنُوْبٍ مِّثْلِ الْجِبَالِ ١٥٩٢
يَغْفِرُهَا اللّٰهُ لَهُمْ وَيَضَعُهَا عَلَى الْيَهُوْدِ وَالنَّصَارٰى فِيْمَا اَحْسِبُ قَالَ اَبُوْ رَوْحٍ لَا اَدْرِيْ مِمَّنِ الشَّكُّ مسلم میں ابو موسیٰ سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ لاوینگے کچھ مسلمان لوگ ایسے گناہ پہاڑوں کے برابر اور گناہوں کو اونکے معاف کردیگا اور اون گناہوں کو یہود اور نصاریٰ پر رکھ دیویگا آدمی
کہتا ہے کہ میری فراست میں یوں ہے ابو روح نے کہا کہ میں نہیں جانتا کہ یہ شک کسکی طرف سے ہے یعنے ابو موسیٰ کی شک ہے یا حدیث کی راویوں میں یا کسی اور کو

۱۵۹۳ ف اس حدیث میں مسلمانوں کو حکم ہے یہود اور نصاریٰ کی سخت تکلیفات پہونچے اور اوسپر صبر کیا واللہ اعلم ق ابن عباس يَحْرُمُ مِنَ الرَّضَاعَةِ مَا يَحْرُمُ مِنَ النَّسَبِ بخاری و مسلم میں عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نکاح حرام ہوجاتا ہے دودھ سے جو نکاح کہ حرام ہے رشتہ داری سے

۱۵۹۴ ف یعنے جیسے سگی ماں اور بہن خالہ اور عمہ سے نکاح نہیں درست ویسے ہی دودھ کے رشتے سے نکاح نہیں درست باقی تفصیل فقہ میں دیکھا چاہئے ق ابو ہریرہ يُخَرِّبُ الْكَعْبَةَ ذُو السُّوَيْقَتَيْنِ مِنَ الْحَبَشَةِ بخاری و مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ڈھاویگا کعبہ کو ایک حبشی چھوٹی پتلی پنڈلیوں والا ف قیامت کے قریب جب کہ عابد نہ رہینگے تو ایسے ناپاک ضعیف الخلقت کے ہاتھ سے کعبہ شریف خراب ہوگا اسکی حکمت خدا ہی جانتا ہے کہ کیا ہے

۱۵۹۵ خ جابر يَخْرُجُ قَوْمٌ مِنَ النَّارِ بِالشَّفَاعَةِ بخاری میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نکلے گی ایک قوم دوزخ سے شفاعت کے سبب سے ف مراد اس قوم سے گنہگار مسلمان ہیں جو گناہوں کے سبب سے دوزخ میں پڑینگے پھر ایمان کے سبب سے انبیاء اور شہداء اور علما کی شفاعت سے آخر کو جنت میں داخل ہوگے

۱۵۹۶ ق انس يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ شَعِيرَةً ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ بُرَّةً ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ ذَرَّةً زَادَ الْبُخَارِيُّ فِي رِوَايَةِ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسٍ مِنْ اِيْمَانٍ مَكَانَ خَيْرٍ بخاری و مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نکلیگا دوزخ سے جسنے لا الہ الا اللہ کہا اور ہوگی اوسکے دل میں ایک جو کے برابر نیکی پھر نکلیگا دوزخ سے جسنے لا الہ الا اللہ کہا اور ہوگی اوسکے دل میں ایک گیہوں کے برابر نیکی پھر نکلیگا دوزخ سے جسنے لا الہ الا اللہ کہا اور ہوگی اوسکے دل میں ایک ذرہ برابر نیکی بخاری نے قتادہ کی روایت میں انس سے نیکی کی جگہ ایمان کی لفظ روایت کی ف یعنی جسنے لا الہ الا اللہ کہا اور اوسکے دل میں کچھ بھی ایمان ہوگا گو ذرہ برابر ہی ہو وہ دوزخ سے آخر نکالا جاویگا نیکی سے مراد وہ صفات حمیدہ ہیں جیسے شفقت و رقت قلب [illegible] ترک حسد و ترک غرور وغیرہ کے

۱۵۹۷ خ ابو سعید يَخْلُصُ الْمُؤْمِنُونَ مِنَ النَّارِ فَيُحْبَسُونَ عَلَى قَنْطَرَةٍ بَيْنَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِ فَيُقْتَصُّ لِبَعْضِهِمْ مِنْ بَعْضٍ مَظَالِمُ كَانَتْ بَيْنَهُمْ فِي الدُّنْيَا حَتّٰى اِذَا هُذِّبُوا وَنُقُّوا اُذِنَ لَهُمْ فِي دُخُولِ الْجَنَّةِ فَوَالَّذِي نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ لَاَحَدُهُمْ اَهْدٰى بِمَنْزِلِهِ فِي الْجَنَّةِ مِنْهُ بِمَنْزِلِهِ كَانَ فِي الدُّنْيَا بخاری میں ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خلاصی پاوینگے ایماندار دوزخ سے تو پھر روکے جاوینگے اوس پل پر جو دوزخ اور بہشت کے درمیان ہے تو وہاں بدلا لیا جاویگا بعضوں کا بعضوں سے اون حق تلفی اور ظلموں کا جو آپس کے درمیان دنیا میں ہوئی تھی یہاں تک کہ جب وے پاک صاف ہو جاوینگے تو اونکو حکم ہوگا جنت میں داخل ہونیکا سو اوسکی قسم جسکے قابو میں محمد کی جان ہے کہ اونمیں سے ہر ایک شخص اپنے جنت کے مکان کو اپنے دنیا کے مقام سے زیادہ تر واقف اور شناسا ہوگا ف اس حدیث میں ایماندار سے مراد وے ہیں جو دوزخ پر ہوکر نکلے مگر دوزخ میں نہیں پڑے اور حق العباد کے سبب سے درمیان میں روکے گئے [illegible]

حق تلفی اور ظلم کا بدلا دینگے اور حقدار راضی ہو گئے تب وہ جنت میں داخل ہوں گے **ھ** ابوہریرۃ یدخل الجنۃ اقوام افئدتھم مثل افئدۃ الطیر ۱۵۹۸
مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ داخل ہوں گے جنت میں بہت لوگ جنکے دل چڑیوں کے سے دل ہیں **ف** مراد خوفناک نرم دل لوگ ہیں جو خدا سے
ڈرتے ہیں جیسے چڑیاں آدمی سے ڈرتی رہتی ہیں کہ صرف آواز اور ہاتھ کے اشارے سے بھاگ جاتی ہیں **ق** ابوہریرۃ یدخل الجنۃ من امتی زمرۃ ۱۵۹۹
ھم سبعون الفا تضیئ وجوھھم اضاءۃ القمر لیلۃ البدر بخاری و مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ داخل ہوگا جنت
میں میری امت سے ایک گروہ کہ وے ستر ہزار ہوں گے روشن ہوں گے منہ اونکے جیسے چاند روشن ہوتا ہے چودھویں رات کو **ھ** ابوہریرۃ یدخل الجنۃ من امتی ۱۶۰۰
سبعون الفا زمرۃ واحدۃ منھم علی صورۃ القمر مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ داخل ہوں گے بہشت میں میری امت سے
ستر ہزار کہ ایک ہی گروہ ہیں میری امت سے چاند کی صورت پر **ف** متقی اور متوکل لوگ مراد ہیں جو ہر حال میں خدا پر نظر رکھتے ہیں اسباب ظاہری کے
گرفتار نہیں جیسا کہ اور حدیث میں صاف آیا ہے **ق** ابن عمر یدخل اللہ اھل الجنۃ الجنۃ واھل النار النار ثم یقوم مؤذن بینھم ۱۶۰۱
یقول یا اھل الجنۃ لا موت ویا اھل النار لا موت کل خالد فیما ھو فیہ بخاری و مسلم میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے
فرمایا کہ داخل کریگا خدا بہشتیوں کو بہشت میں اور دوزخیوں کو دوزخ میں پھر اوٹھیگا ایک پکارنے والا اونکے درمیان میں پھر پکاریگا اے بہشتیو اب تمکو موت نہیں اور اے دوزخیو
تمکو موت نہیں ہر ایک شخص ہمیشہ رہنے والا ہے جس مکان میں کہ ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بسوائے دوزخ کو بھی فنا نہیں جیسا جہان کا سو مالک حق وار بعد سلامت
گنہگار لوگ دوزخ سے نکلے کر ہوگی کہ بستی دیکھنے میں ہیں ... دوزخ ہی آتی ... **ھ** ابوہریرۃ یدخل من امتی الجنۃ سبعون الفا بغیر حساب ۱۶۰۲
مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ داخل ہوں گے جنت میں میری امت سے ستر ہزار بدون حساب **ف** یعنے اونکو اعمال صرف اونکو دکھلائے
جاویں گے زیادہ گفتگو نہ ہوگی **خ** ابن عباس یرحم اللہ ام اسمعیل لو ترکت زمزم او قال لو لم تغرف من الماء لکانت زمزم عینا ۱۶۰۳
معینا بخاری میں عبداللہ ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا رحم کرے اسمعیل کی ماں پر یعنے ہاجرہ پر اگر چھوڑ دیتی زمزم کو یا یوں فرمایا کہ اگر چلو
بھر نہ لیتی زمزم سے تو زمزم ایک جاری چشمہ ہو جاتا **ف** حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت ہاجرہ اور حضرت اسمعیل کو جنگل میں چھوڑ گئے
وہاں کچھ آبادی تھی نہ پانی حضرت جبرئیل نے وہاں ایک ایسا پر مارا زمزم کا پانی رستے ہوئے نکلا حضرت ہاجرہ نے پانی کے گرد مینڈ
باندھی کہ پانی نہ بہ جاوے اور چلو بھر بھر لینا شروع کیا سو حضرتؐ نے فرمایا کہ اگر اسمعیل کی ماں اوسکو نہ روکتیں تو زمزم ایک دریا ہو جاتا سیلاب کی طرح بہتے
بخاری ہو اتفاق **ق** ابن مسعود یرحم اللہ موسی لقد اوذی باکثر من ھذا فصبر **قال لہ** حین سمع رجلا قال یوم حنین واللہ ۱۶۰۴
ان ھذہ لقسمۃ ما عدل فیھا ولا ارید بھا وجہ اللہ بخاری و مسلم میں عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا رحمت کرے

مجھ سے یہ البتہ وہ تو مجھ سے بھی زیادہ ستایا گیا تھا پر اوس نے صبر کیا یہ حضرت نے اوس وقت فرمایا جب ایک مرد کو سنا کہ جنگ حنین کے دن کہتا تھا کہ قسم خدا کی اس تقسیم میں کچھ
انصاف نہ ہوا اور نہ اس میں کچھ خدا کی رضامندی مقصود ہوئی ف جنگ حنین میں بہت مال غنیمت ہاتھ آیا تھا حضرت نے مکے کے نومسلموں کو بہت سا مال دیا تاکہ دنیا
لیکر ایمان کی قدر سمجھیں تو ایک مرد نے یہ کلام کہا حضرت عبدالرحمن کی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی حضرت موسیٰ پر تہمت بنی اسرائیل کی یہ ہی تھی کہ انہوں نے اپنے بھائی
ہارون کو مار ڈالا ... خدا نے فرشتوں کو حکم کیا کہ ہارون کی لاش کو انکو دکھلا دیویں آخر کو بے زخم لاش دیکھ کر وے نادم شرمندہ ہوئے خدا لعنت کرے بدگمانی سے پیغمبروں کو

۱۶۰۵ تہمت سے چھوٹ ہیں اور آل اور اصحاب کو ق عَائِشَةُ يَرْحَمُهُ اللّٰهُ لَقَدْ اَذْكَرَنِي كَذَا وَكَذَا آيَةً كُنْتُ اُنْسِيْتُهَا وَيُرْوٰى اَسْقَطْتُهَا مِنْ سُوْرَةِ كَذَا وَ
كَذَا قَالَهُ حِيْنَ سَمِعَ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ يَزِيْدَ الْخَطْمِيَّ الْاَنْصَارِيَّ يَقْرَأُ مِنَ اللَّيْلِ بخاری و مسلم میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ خدا اوس پر رحمت کرے البتہ اوس نے تو مجھکو فلانی فلانی آیت یاد دلا دی جو مجھ سے بھلائی گئی تھی اور دوسری روایت یوں ہے کہ جس آیت کو میں نے فلانی فلانی سورت سے

۱۶۰۶ بیان کے سبب ساقط کر ڈالا تھا یہ حضرت نے اوس وقت فرمایا جب عبداللہ بن یزید انصاری کو سنا کہ وہ رات کو قرآن پڑھتا تھا ق اَبُوْ هُرَيْرَةَ يُسَلِّمُ الرَّاكِبُ
عَلَى الْمَاشِي وَالْمَاشِي عَلَى الْقَاعِدِ وَالْقَلِيْلُ عَلَى الْكَثِيْرِ بخاری و مسلم میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ سلام کرے سوار پیادے کو اور پیادہ

۱۶۰۷ بیٹھے شخص کو اور تھوڑی جماعت بڑی جماعت کو ھر اَبُوْ ذَرٍّ يُصْبِحُ عَلٰى كُلِّ سُلَامٰى مِنْ اَحَدِكُمْ صَدَقَةٌ فَكُلُّ تَسْبِيْحَةٍ صَدَقَةٌ وَكُلُّ تَحْمِيْدَةٍ صَدَقَةٌ
وَكُلُّ تَهْلِيْلَةٍ صَدَقَةٌ وَكُلُّ تَكْبِيْرَةٍ صَدَقَةٌ وَاَمْرٌ بِالْمَعْرُوْفِ صَدَقَةٌ وَنَهْيٌ عَنِ الْمُنْكَرِ صَدَقَةٌ وَيُجْزِئُ مِنْ ذٰلِكَ رَكْعَتَانِ
يَرْكَعُهُمَا مِنَ الضُّحٰى مسلم میں ابوذرؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم میں سے ہر آدمی کی ہڈی ہڈی پر ہر صبح کو صدقہ اور خیرات واجب ہے سو ہر بار
سبحان اللہ کہنا صدقہ ہے اور ہر بار الحمد للہ کہنا صدقہ ہے اور ہر بار لا الہ الا اللہ کہنا صدقہ ہے اور لوگوں کو نیک بات سکھلانا صدقہ ہے اور خلاف شرع کام روکنا صدقہ
اور ان سب کے عوض دو رکعتیں چاشت کی کفایت کرتی ہیں ف یعنے صحیح سالم رکھنا ہر روز خدا کی تازہ نعمت ہے تو آدمی پر اوسکی شکر گزاری
بھی ضرور ہے پھر فرمایا کہ خیرات کرنا صرف مال ہی خرچ کرنے میں منحصر نہیں بلکہ ذکر الٰہی کا بھی ثواب خیرات کے برابر اور چاشت کی دو رکعتیں تو اوس شکر گزاری

۱۶۰۸ میں کفایت کرتی ہیں خ اَبُوْ هُرَيْرَةَ يُصَلُّوْنَ لَكُمْ فَاِنْ اَصَابُوْا فَلَكُمْ وَاِنْ اَخْطَئُوْا فَلَكُمْ وَعَلَيْهِمْ بخاری میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ تمہارے امام تمہارے واسطے نماز پڑھتے ہیں اگر اونھوں نے ٹھیک نماز پڑھی تو تمکو نماز کا پورا ثواب ملا اور اگر اونھوں نے کچھ خطا کی تو تمکو اقتدا کا ثواب ہے
اور اونپر برائی کا عذاب ہے ف یعنے جماعت ترک کرنا کسیطرح نہیں چاہئے اسواسطے کہ اگر امام نماز کے شرائط اور ارکان ادا کرے تو تمہاری
نماز پوری ہوگئی اور اگر اونھوں نے نماز ... ترک کیا تو تمکو ثواب ہے اسواسطے کہ تمکو اسکی خبر نہیں مگر اوسپر عذاب ہے اس حدیث سے معلوم ہوا

۱۶۰۹ کہ اگر امام ناپاکی ... نماز پڑھا دیوے ... تو اونکی نماز ہوگئی لیکن امام پر اوسکا وبال پڑیگا ق ابْنُ عُمَرَ يَطْوِي اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

ثُمَّ يَأْخُذُهُنَّ بِيَدِهِ الْيُمْنَى ثُمَّ يَقُولُ أَنَا الْمَلِكُ أَيْنَ الْجَبَّارُونَ أَيْنَ الْمُتَكَبِّرُونَ ثُمَّ يَطْوِي الْأَرَضِينَ بِشِمَالِهِ ثُمَّ يَقُولُ
أَنَا الْمَلِكُ أَيْنَ الْجَبَّارُونَ أَيْنَ الْمُتَكَبِّرُونَ بخاری و مسلم میں عبد اللہ بن عمر رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا لپیٹ ڈالیگا آسمانوں کو قیامت کے
دن پھر لیگا انکو داہنے ہاتھ میں پھر فرماویگا میں ہوں بادشاہ حقیقی کہاں ہیں بادشاہان دنیا کہاں ہیں گھمنڈ کرنیوالے پھر زمینوں کو لپیٹ کر لیوے بائیں ہاتھ میں پھر
پھر فرماویگا کہ میں ہوں بادشاہ کہاں گئے بادشاہان دنیا کہاں ہیں گھمنڈ کرنیوالے ف حق تعالی داہنے اور بائیں ہاتھ سے پاک ہے یہ اوسکی قدرت کی تمثیل ہے اس حدیث سے معلوم ہوا
کہ سردار اور بادشاہوں کو غرور کرنا لازم نہیں کیا گھمنڈ کرے وہ بیچارہ جسکو اپنے مرنے جینے میں اختیار نہیں تکبر اور گھمنڈ خدا ہی کی شان ہے ق أَبُو هُرَيْرَةَ ۱۶۱۰
يَعْرَقُ النَّاسُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ حَتَّى يَذْهَبَ عَرَقُهُمْ فِي الْأَرْضِ سَبْعِينَ ذِرَاعًا وَيُلْجِمُهُمْ حَتَّى يَبْلُغَ آذَانَهُمْ بخاری و مسلم میں
ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ پسینا نکلیگا لوگونکو قیامت کے دن یہانتک کہ انکا پسینا زمین میں ستر گز گھس جاویگا اور لوگونکے منہ میں داخل ہوگا یہانتک
کہ اونکے کانوں تک پہنچیگا ف آنا قیامت میں بہت پاس آجاویگا سورج پھر اوسکی گرمی کی شدت سے بقدر اعمال کے بعضوں کے ٹخنوں تک اور بعضوں کے گھٹنوں تک
اور بعضوں کے منہ تک پسینا ہوجائیگا ق عِمْرَانُ بْنُ حُصَيْنٍ يَعَضُّ أَحَدُكُمْ يَدَ أَخِيهِ كَمَا يَعَضُّ الْفَحْلُ لَا دِيَةَ لَكَ بخاری و مسلم میں عمران ۱۶۱۱
بن حصین سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی چبا لیتا ہے اپنے بھائی کا ہاتھ جیسے اونٹ چبا لیتا ہے تجکو خون بہا نہ ملیگا ف ایک شخص نے دوسرے شخص کا ہاتھ
کھایا اوسنے اپنا ہاتھ اوسکے منہ سے کھینچ لیا تو کاٹنے والیکا دانت گر پڑا اوسنے اپنے دانت گرنے کی حضرت سے فریاد کی اور خون بہا چاہا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی حضرت نے
اوسکو الزام دیا کہ اپنے بھائی کا ہاتھ چبا ڈالا اونٹ کی طرح پھر اوس سے خون بہا چاہتا ہے اور سوا اسکے جسکا ہاتھ کھینچا اگر تیرا دانت گر پڑا تو وہ کیا کرے اور یہ حدیث سے
سنا ہوگا ایسی صورت میں کچھ بدلا نہیں ق أَبُو هُرَيْرَةَ يَعْمِدُ أَحَدُكُمْ إِلَى جَمْرَةٍ مِنْ نَارٍ فَيَجْعَلُهَا فِي يَدِهِ قَالَهُ حِينَ رَأَى خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ ۱۶۱۲
فِي يَدِ رَجُلٍ فَنَزَعَهُ فَطَرَحَهُ فَقِيلَ لِلرَّجُلِ بَعْدَ مَا ذَهَبَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خُذْ خَاتَمَكَ انْتَفِعْ بِهِ قَالَ لَا
وَاللَّهِ لَا آخُذُهُ أَبَدًا وَقَدْ طَرَحَهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بخاری و مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم سے کوئی
ارادہ کرتا ہے آگ کی چنگاری کا پھر اوسکو اپنے ہاتھ میں رکھتا ہے حضرت نے اوس وقت فرمایا جب ایک آدمی سونے کی انگوٹھی ہاتھ میں پہنے دیکھی پھر حضرت نے اوسکو اتار لیا اور اوسکو
پھینکدیا حضرت تشریف لیگئے تو لوگوں نے کہا اپنی انگوٹھی لے اور اوسکو بیچ کر اپنا کام چلا تو اوسنے کہا خدا کی قسم میں اوسکو کبھی نہ لونگا اور حال یہ کہ حضرت نے اوسکو
پھینکدیا ہے ف معلوم ہوا کہ سونا پہننا مردوں کو حرام ہے اور ثابت ہوا کہ حاکم اور جسکو قدرت ہو وہ خلاف شرع کام کو اپنے ہاتھ سے مٹا ڈالے ق عَائِشَةُ ۱۶۱۳
يَغْزُو جَيْشٌ الْكَعْبَةَ فَإِذَا كَانُوا بِبَيْدَاءَ مِنَ الْأَرْضِ يُخْسَفُ بِأَوَّلِهِمْ وَآخِرِهِمْ وَيُبْعَثُونَ عَلَى نِيَّاتِهِمْ بخاری و مسلم میں
حضرت عائشہ رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ لڑنے آویگا ایک لشکر کعبہ سے سو جب زمین کے میدان میں ہونگے دھنسا دیے جاوینگے اگلے پچھلے سب

رہیں میں فتنہ فساد ہوگا اور قیامت میں اٹھیں گے اپنی اپنی نیت پر **ف** حضرت نے خبر دی کہ آخر زمانے میں ایک لشکر کا یہ حال ہوگا حضرت عائشہ نے
پوچھا کہ یا حضرت لشکر میں تو ناداری لوگ بھی ہونگے اونکا کیا قصور ہو وے وہ بھی عذاب میں شریک ہونگے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی معلوم ہوا کہ بدوں کے ساتھ میں
1614 | نیکوں کو بھی دنیاوی عذاب پہنچتا ہے لیکن آخرت میں حسب نیت ہوگی دنیا عوض ملیگا **خ** ابوهريرة يقبض الله الارض يوم القيامة ويطوي السماء
بيمينه ثم يقول انا الملك اين ملوك الارض بخاری میں ابوہریرہ رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قبضے میں لیگا خدا زمین کو قیامت کے دن اور
1615 | لپیٹ لیگا آسمان کو اپنے داہنے ہاتھ میں پھر کہیگا میں بادشاہ ہوں کہاں ہیں زمین کے بادشاہ **م** ابوهريرة يقطع الصلوة الكلب والمرأة والحمار ويقي من
ذلك مثل مؤخرة الرحل مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قطع کرتے ہیں نماز کو کتا اور عورت اور گدہا اور بچاتی ہے اس سے کجاوے کی پچھلی
لکڑی کے برابر **ف** یعنے اگر نمازی کے سامنے کتا اور عورت اور گدہا آجاوے تو نماز جاتی رہتی ہے اور اگر ہاتھ بھر لکڑی آگے کھڑی ہو تو اوسکے آگے آنے سے نماز میں
خلل نہیں علما کہتے ہیں کہ یہ حدیث منسوخ ہے اسواسطے کہ اور حدیث میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نماز پڑھتے تھے اور میں حضرت کے آگے چارپائی پر لیٹی رہتی تھی تو
1616 | معلوم ہوا کہ عورت کے آگے ہونے سے نماز نہیں جاتی **م** عبد الله بن الشخير يقول ابن آدم مالي مالي وهل لك من مالك الا ما اكلت
فافنيت او لبست فابليت او تصدقت فامضيت مسلم میں عبد اللہ بن شخیر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ آدمی کہتا ہے یہ میرا مال ہے یہ میرا مال ہے
اور تجھکو اپنے مال سے کیا فائدہ مگر جسقدر کہ تو نے کھایا سو مٹایا یا کہ تو نے پہنا سو گلایا یا کہ تو نے راہ خدا میں خیرات کیا سو بچایا یعنے آخرت کا ذخیرہ کیا وہی کام آویگا **ف** یعنی تیرا
مال حقیقت میں وہی ہے جو تیرے کام آوے خواہ دنیا میں خواہ آخرت میں مگر جو مال دنیا کے کھانے پینے میں خرچ ہوا وہ تو فنا ہوا صرف خیرات کو بقا ہے جو آخرت میں کام آویگا تو عاقل کو
1617 | لازم ہے کہ خیرات کو مقدم جانکر دنیا میں مال جمع کرنے کی نیت نہ رکھے کہ اوسکو غیر اوڑاتے ہیں **م** ابوهريرة يقول العبد مالي مالي وانما له من
ماله ثلث ما اكل فافنى او لبس فابلى او اعطى فاقتنى وما سوى ذلك فهو ذاهب وتاركه للناس مسلم میں ابوہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بندہ کہتا ہے کہ یہ میرا مال ہے یہ میرا مال ہے اور اوسکو تو اپنے مال میں تین ہی فائدے ہیں جو کھایا سو مٹایا یا کہ پہنا سو گلایا یا کہ
راہ خدا میں دیا سو آخرت کا ذخیرہ کیا اور اوسکے سوا ہے تو وہ جانیوالا اور لوگوں کے واسطے چھوڑنیوالا ہے یعنے باقی رہے مال سے اوسکو کچھ فائدہ نہیں **م**
1618 | ابوذر يقول الله عز وجل من جاء بالحسنة فله عشر امثالها او ازيد ومن جاء بالسيئة فجزاء سيئة
سيئة مثلها او اغفر ومن تقرب مني شبرا تقربت منه ذراعا ومن تقرب مني ذراعا تقربت منه باعا
ومن اتاني يمشي اتيته هرولة ومن لقيني بقراب الارض خطيئة لا يشرك بي شيئا لقيته بمثلها
مغفرة مسلم میں ابوذر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اللہ عز وجل فرماتا ہے کہ جو ایک نیکی لاویگا تو اوسکا دس گنا

اور

تو اسے پایا چاہوں تو اس سے بھی بڑھاؤں اور جو ایک بدی لاویگا تو بدی کا بدلا ایک ہی بدی ہے اوسکے برابر یا چاہوں تو بے بدلا لیے بخش دوں اور جو مجھسے نزدیکی
چاہیگا ایک بالشت برابر تو میں اوسکا قرب ہاتھ بھر چاہونگا اور جو میرا قرب ہاتھ برابر چاہیگا تو میں اوس سے دو ہاتھ کی لنبائو برابر قریب جاؤنگا اور جو
میرے پاس قدم قدم چلتا آویگا تو اوسکی طرف میں جھپٹتا آؤنگا اور جو مجھسے ملیگا تمام زمین کے برابر گناہ لیکر بشرطیکہ اوسنے میرے ساتھ کسی چیز کا شرک نہ
کیا ہو تو میں اوس سے ملونگا اوسکے گناہ کے برابر مغفرت اور بخشش لیکر **ف** اس حدیث میں کمال رحمت کا بیان ہے جسکا کچھ بیان نہیں ہو سکتا **ق** ابو سعید ۱۶۱۹
يَقُولُ اللّٰهُ يَا آدَمُ فَيَقُولُ لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ وَالْخَيْرُ فِي يَدَيْكَ فَيَقُولُ اَخْرِجْ بَعْثَ النَّارِ قَالَ وَمَا بَعْثُ النَّارِ قَالَ مِنْ كُلِّ
اَلْفٍ تِسْعَ مِائَةٍ وَتِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ قَالَ فَذَالِكَ حِيْنَ يَشِيْبُ الصَّغِيْرُ وَتَضَعُ كُلُّ ذَاتِ حَمْلٍ حَمْلَهَا وَتَرَى النَّاسَ سُكَارٰى
وَمَا هُمْ بِسُكَارٰى وَلٰكِنَّ عَذَابَ اللّٰهِ شَدِيْدٌ قَالَ فَاشْتَدَّ ذٰلِكَ عَلَيْهِمْ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَيُّنَا ذٰلِكَ الرَّجُلُ فَقَالَ
اَبْشِرُوْا فَاِنَّ مِنْ يَاْجُوْجَ وَمَاْجُوْجَ اَلْفًا وَمِنْكُمْ رَجُلٌ ثُمَّ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ اِنِّيْ لَاَرْجُوْ اَنْ تَكُوْنُوْا رُبُعَ اَهْلِ الْجَنَّةِ
قَالَ فَحَمِدْنَا اللّٰهَ وَكَبَّرْنَا ثُمَّ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ اِنِّيْ لَاَرْجُوْ اَنْ تَكُوْنُوْا ثُلُثَ اَهْلِ الْجَنَّةِ فَحَمِدْنَا اللّٰهَ وَكَبَّرْنَا
ثُمَّ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ اِنِّيْ لَاَرْجُوْ اَنْ تَكُوْنُوْا شَطْرَ اَهْلِ الْجَنَّةِ اِنَّ مَثَلَكُمْ فِي الْاُمَمِ كَمَثَلِ الشَّعْرَةِ الْبَيْضَاءِ فِيْ جِلْدِ
الثَّوْرِ الْاَسْوَدِ اَوْ كَالرَّقْمَةِ فِيْ ذِرَاعِ الْحِمَارِ بخاری و مسلم میں ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا فرماویگا اے آدم تو وہ کہیگا
کہ حاضر ہوں تیری خدمت اور اطاعت میں اور سب بہتری تیرے ہاتھ میں ہے سو خدا فرماویگا کہ نکال دوزخ کا حصہ جو دوزخ میں ڈالی جاویگی اونکو خدا
کہ آدم کہیگا الہی کسقدر ہے دوزخ کا حصہ خدا فرماویگا کہ ہر ایک ہزار میں سے نو سو اور ننانوے ۹۹۹ یعنے ہزار آدمی میں ایک بہشتی اور باقی دوزخی حضرت نے فرمایا
سو یہ وہ وقت ہوگا جب بڈھا ہو جاویگا لڑکا اور ہر ایک پیٹ والی اپنے پیٹ کا بچہ گرا دیویگی اور تو دیکھیگا لوگوں کو بیہوش اور دیوانے اور حال آنکہ
وہ دیوانے نہیں ولیکن خدا کا عذاب سخت ہوگا راوی نے کہا سو یہ بات اصحاب پر نہایت سخت گذری تو اصحاب نے کہا یا رسول اللہ ہم میں سے ایسا بہشتی مرد کون ہوگا
یعنے جب ہزار میں ایک ہی شخص بہشتی ٹھہرا تو ہمکو نجات پانے کی کیا امید باقی رہی حضرت نے فرمایا کہ تم خاطر جمع رکھو خوش ہو اسواسطے کہ یاجوج اور ماجوج ہزار
دوزخی ہونگے اور تم میں سے ایک مرد بہشتی ہوگا یعنے دوزخ کی بہیر کے واسطے یاجوج ماجوج کیا کم ہیں جو تم گھبراتے ہو پھر حضرت نے فرمایا کہ اوسکی قسم ہے کہ [illegible] میری جان ہے [illegible] میں
امید رکھتا ہوں کہ تم لوگ بہشتیوں کے چوتھائی ہوگے راوی نے کہا تو ہم اصحاب نے الحمد للہ اور اللہ اکبر کہا پھر حضرت نے فرمایا اوسکی قسم جسکے قابو میں میری جان ہے [illegible]
امید رکھتا ہوں کہ تم بہشتیوں کے تہائی ہوگے راوی نے کہا تو ہمنے الحمد للہ اور اللہ اکبر کہا پھر حضرت نے فرمایا کہ اوسکی قسم جسکے قابو میں میری جان ہے کہ تم آدھے [illegible]
تمام اہل بہشت کے البتہ تمہاری مثل اور امتوں میں جیسے سفید بال کی مثل سیاہ بیل کی کھال میں یا کہ جیسے گدھے کی ذراع کی مثل [illegible] ایسی

پہ نسبت اگلی امتوں کے نہایت کم ہے دوزخ کے واسطے یاجوج ماجوج اور اگلی امتوں کے کافر بہت ہیں معلوم ہوا کہ آدھی جنت میں امت محمدیہ ہوگی اور آدھی میں اور پیغمبروں کی امتیں ہوں گی اتنا کرم اس امت پر محض اس نبی کریم کی بدولت ہے اللّٰھم صلّ وسلّم علیہ اس حدیث کا اول مضمون جگر کو ٹکڑے کرتا ہے اور پچھلا مضمون تسلی بخشتا ہے ایمان کے دو جزو ہیں خوف اور رجا نہ نرا خوف ہی بہتر کہ رحمت سے ناامید کر ڈالے نہ نرا امید ہی اچھا ہے کہ خلاف شرع اور بے قید بنا ڈالے

۱۶۲۰ ق ابن عمر يَقُومُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعَالَمِينَ حَتَّى يَغِيبَ أَحَدُهُمْ فِي رَشْحِهِ إِلَى أَنْصَافِ أُذُنَيْهِ بخاری و مسلم میں عبد اللہ بن عمر رضی سے

۱۶۲۱ روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کھڑے ہوں گے لوگ رب العالمین کے واسطے یہاں تک کہ ڈوب جاوے گا بعضا آدمی پسینے میں اپنے آدھے کانوں تک ق جابر بن سمرة يَكُونُ بَعْدِي اثْنَا عَشَرَ أَمِيرًا فَقَالَ جابر فَقَالَ كَلِمَةً لَمْ أَسْمَعْهَا فَقَالَ أَبِي إِنَّهُ قَالَ كُلُّهُمْ مِنْ قُرَيْشٍ بخاری و مسلم میں جابر بن سمرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہوں گے میرے بعد بارہ سردار پھر حضرت نے کوئی لفظ کہی کہ میں نے نہ سنی تو میرے باپ سمرہ نے کہا کہ حضرت نے یہ لفظ فرمائی کہ وے سب داخل قریش کی قوم سے ہوں گے ف ہر چند حضرت کے بعد بہت سردار ہوئے لیکن مراد یہ ہے کہ بارہ سردار نہایت بیدار ہوں گے سنت محمدیہ چلیں گے چنانچہ حضرت کے چاروں خلیفے اور امام حسن اور عمر ابن عبد العزیز اور امام مہدی باقی تفصیل جاری ہو تو معلوم ہو اور یہ جو شیعہ کہتے ہیں کہ بارہ امام مراد ہیں اس کی دلیل بات ہی واسطے کہ امیر سردار حاکم کو کہتے ہیں سوا علی مرتضیٰ اور امام حسن کے کسی امام کو ملک کی حکومت حاصل نہیں ہوئی کمال و بزرگی اور چیز ہے لیکن یہاں حکومت کا بیان ہے

۱۶۲۲ ھ ابن عمر يَكُونُ كَنْزُ أَحَدِكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ شُجَاعًا أَقْرَعَ مسلم میں عبد اللہ ابن عمر رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم میں سے ہر ایک شخص کا مال و خزانہ قیامت کے دن اژدہا ہو جاوے گا ف مال مراد ہے جس کی زکوٰۃ نہیں دی گئی

۱۶۲۳ ھ جابر يَكُونُ فِي أُمَّتِي خَلِيفَةٌ يَحْثِي الْمَالَ حَثْيًا لَا يَعُدُّهُ عَدًّا مسلم میں جابر رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہوگا میری امت میں ایک خلیفہ جو مال کو لپ لپ بھر کے دیوے گا اور نہ گنے گا شمار کر کے ف اس حدیث میں فتح اسلام اور کثرت مال کی خبر ہے یا کہ عمر فاروق رضی مراد ہیں کہ جب ایران کا خزانہ آیا تو لپوں لپ ہاتھوں سے لپ بھر بھر بے شمار بانٹا یا کہ امام مہدی مراد ہیں واللہ اعلم

۱۶۲۴ ق عَبْدُ اللهِ بْنُ سَلَامٍ يَمُوتُ عَبْدُ اللهِ بْنُ سَلَامٍ وَهُوَ آخِذٌ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقَى بخاری و مسلم میں عبد اللہ بن سلام سے کہ حضرت نے فرمایا کہ مرے گا عبد اللہ بن سلام اس حالت میں کہ اسلام کی مضبوط رسی پکڑے ہوگا ف یعنے مسلمان مرے گا یہ حضرت نے عبد اللہ بن سلام کے خواب کی تعبیر کہی تھی خواب کا قصہ آگے ہو چکا

۱۶۲۵ ھ ابو هريرة يُنَادِي مُنَادٍ إِنَّ لَكُمْ أَنْ تَصِحُّوا فَلَا تَسْقَمُوا أَبَدًا وَإِنَّ لَكُمْ أَنْ تَحْيَوْا فَلَا تَمُوتُوا أَبَدًا وَإِنَّ لَكُمْ أَنْ تَشِبُّوا فَلَا تَهْرَمُوا أَبَدًا وَإِنَّ لَكُمْ أَنْ تَنْعَمُوا فَلَا تَبْأَسُوا أَبَدًا فَذَلِكَ قَوْلُهُ وَنُودُوا أَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ أُورِثْتُمُوهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ٥ مسلم میں ابو ہریرہ رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ پکارے گا پکارنے والا کہ مقرر تمہارے واسطے یہ ٹھہر چکا کہ تم چنگے رہو سو کبھی بیمار نہ پڑو گے اور مقرر تم زندہ ہو سکو گے مقرر واسطے تمہارے تم جوان رہو سو کبھی بڈھے نہ ہو گے اور مقرر تم عیش اور چین میں ہو سو کبھی تکلیف اور محتاجی نہ ہو گی یہی مطلب ہے اس اللہ کے قول کا کہ

بہشت پکار جاویگی کہ تمھاری بہشت جسکے تم وارث ہوئے ہو اس سبب سے کہ تم نیک کام کیا کرتے تھے ف فرشتہ بہشت مین یہ پکار کے بہشتیونکو سنا دیگا کہ بے غم ہوجاوین

١٦٢٦ ق حُذَیْفَۃُ یَنَامُ الرَّجُلُ النَّوْمَۃَ فَتُقْبَضُ الْاَمَانَۃُ مِنْ قَلْبِہٖ فَیَظَلُّ اَثَرُھَا مِثْلَ الْوَکْتِ ثُمَّ یَنَامُ النَّوْمَۃَ فَتُقْبَضُ الْاَمَانَۃُ مِنْ قَلْبِہٖ فَیَظَلُّ اَثَرُھَا مِثْلَ الْمَجْلِ کَجَمْرٍ دَحْرَجْتَہٗ عَلٰی رِجْلِکَ فَنَفِطَ فَتَرَاہُ مُنْتَبِرًا لَیْسَ فِیْہِ شَیْءٌ فَیُصْبِحُ النَّاسُ یَتَبَایَعُوْنَ لَا یَکَادُ اَحَدٌ یُؤَدِّی الْاَمَانَۃَ حَتّٰی یُقَالَ اِنَّ فِیْ بَنِیْ فُلَانٍ رَجُلًا اَمِیْنًا حَتّٰی یُقَالَ لِلرَّجُلِ مَا اَجْلَدَہٗ مَا اَظْرَفَہٗ مَا اَعْقَلَہٗ وَمَا فِیْ قَلْبِہٖ مِثْقَالُ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ مِّنْ اِیْمَانٍ بخاری ورمسلم مین حذیفہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ سوئیگا آدمی ایک نیند سو اوٹھا لیجاویگی امانت اور دیانت اوسکے دل سے تو رہجاویگا اوسکا نشان جیسے اکہٹا کا دھبہ مدھم داغ پھر سوویگا ایک نیند تو اوٹھا لیجاویگی امانت دیانت اوسکے دل سے تو رہجاویگا اوسکا نشان آبلے کیطرح جیسے چنگاری کو اپنے پیر پر ڈھلکا دے سو وہ آبلہ پڑ جاوے سو وہ تجکو پھولا دیکھ پڑیگا حالانکہ اوسمین کچھ نہیں پھر لوگ خرید و فروخت کرینگے یہ نہیں لگتا کہ کوئی بھی امانت کو ادا کرے یہانتک کہا جاویگا کہ فلانے کی اولاد مین ایک امانت دار مرد ہے یہانتک نوبت ہوگی کہ کہا جاویگا آدمی کے حق مین کیسا ملا ماشخص کیسا خوب دلاور ہے کیا لطیف طبع ہے کیا خوب عقلمند ہے اور حالانکہ اوسکے دلمین ایک رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان نہیں یعنی امانت داری نہیں ف حاصل مطلب حدیث کا یہ ہے کہ امانت داری دمبدم کم ہوتی جاویگی آخر کو یہ حال ہوجاویگا کہ نامی و مشہور لوگ جنکی لوگ تعریف کرینگے اونکی بھی یہ حال ہوجاویگی کچھ امانت داری اونکے دلمین باقی نہ رہیگی حذیفہ سے روایت ہے کہ حضرت نے ہم سے دو باتین کہین ایک تو مین دیکھ چکا اور دوسری بات کا منتظر ہون پہلی بات تو یہ ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ امانت داری لوگونکے دلونکی جڑ میں اوتری پھر لوگونے قرآن اور حدیث سے علم سیکھا یعنے ظاہر اور باطن سے امانت دار اور دیندار ہوگئے اور دوسری بات حضرت نے امانت کے جاتے رہنے کی کہی پھر یہ حدیث فرمائی

١٦٢٧ ق اَبُوْ ھُرَیْرَۃَ یَنْزِلُ رَبُّنَا کُلَّ لَیْلَۃٍ اِلَی السَّمَآءِ الدُّنْیَا حِیْنَ یَبْقٰی ثُلُثُ اللَّیْلِ الْاٰخِرُ یَقُوْلُ مَنْ یَّدْعُوْنِیْ فَاَسْتَجِیْبَ لَہٗ مَنْ یَّسْاَلُنِیْ فَاُعْطِیَہٗ مَنْ یَّسْتَغْفِرُنِیْ فَاَغْفِرَ لَہٗ بخاری ورمسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اوترتا ہے ہمارا رب ہر رات کو پہلے آسمان پر جسوقت پچھلی تہائی رات باقی رہتی ہے تو فرماتا ہے کہ کون مجھسے دعا مانگتا ہے تاکہ میں اوسکی دعا قبول کروں کون مجھسے سوال کرتا ہے تاکہ میں اوسکو دوں کون مجھسے گناہ بخشواتا ہے کہ میں اوسکے گناہ بخشوں ف خدا کے نزول سے مراد اوسکی رحمت کا نزول ہے اس حدیث سے صاف معلوم ہوا کہ یہ وقت نہایت مقبول ہے اوس وقت کی دعا مستجاب ہے پر افسوس کہ ایسا عمدہ وقت خواب غفلت مین گنواتے ہیں

شعر سحرگاہ بہر ابواب القبول * میکند راہ جبار نزول * تو رہا جو دیو مردے ادب * زلگیری گام سے روز و شب *

١٦٢٨ ق اَبُوْ ھُرَیْرَۃَ یُوْشِکُ الْفُرَاتُ اَنْ یَّحْسِرَ عَنْ کَنْزٍ مِّنْ ذَھَبٍ فَمَنْ حَضَرَہٗ فَلَا یَاْخُذْ مِنْہُ شَیْئًا بخاری اورمسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عنقریب دریاء فرات سے سونے کا ایک خزانہ کھل جاویگا سو جو کہ وہان حاضر ہووے اوسمین سے کچھ نہ لیوے ف یعنے قیامت کے قریب سونے کا خزانہ دریاء فرات سے ظاہر ہوگا

۱۶۲۹ ... حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ قیامت کی نشانی ہے اس وقت میں سلطان کو اپنی عاقبت کی فکر لازم ہے دیا لیکر کیا کریگا ق اَبُو هُرَيْرَةَ يُوشِكُ اِنْ
طَالَتْ بِكَ مُدَّةٌ اَنْ تَرٰى قَوْمًا فِي اَيْدِيهِمْ مِثْلُ اَذْنَابِ الْبَقَرِ يَغْدُوْنَ فِيْ غَضَبِ اللّٰهِ وَيَرُوْحُوْنَ فِيْ سَخَطِ اللّٰهِ مسلم میں ابو ہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عنقریب ہے کہ اگر تیری عمر کی مدت طول کی تو دیکھیگا ایک قوم کو اونکے ہاتھوں میں کوڑے ہونگے جیسے بیلوں کی دُم صبح کرینگے غضب خدا کے
۱۶۳۰ عصہ میں اور شام کرینگے غضب خدا کے قہر میں ف مراد کوڑے والے اور چوبدار ہیں حاکم یا ظالم کو ہمیں چاہیے ڈرتے اور مارتے ہیں خ اَبُو سَعِيْدٍ يُوشِكُ
اَنْ يَكُوْنَ خَيْرَ مَالِ الْمُسْلِمِ غَنَمٌ يَتْبَعُ بِهَا شَعَفَ الْجِبَالِ وَمَوَاقِعَ الْقَطْرِ يَفِرُّ بِدِيْنِهِ مِنَ الْفِتَنِ بخاری میں ابو سعید سے روایت ہے
کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عنقریب ہے کہ مسلمان کا بہتر مال بکریاں ہونگی جنکے پیچھے پھریگا چرانے کو پہاڑوں کی چوٹیوں پر اور پانی برسنے کے مقاموں میں اپنا دین لیکر
بھاگیگا فساد وں سے ف یعنے فساد کے وقت میں گوشہ گیری بہتر ہے کہ لوگوں کے ملنے سے ایسے وقت میں ایمان سلامت نہیں رہتا تو بکریاں چرا کھانا
۱۶۳۱ بہتر ہے ق اَنَسٌ يَهْرَمُ ابْنُ اٰدَمَ وَتَشِبُّ مِنْهُ اثْنَتَانِ الْحِرْصُ عَلَى الْمَالِ وَالْحِرْصُ عَلَى الْعُمُرِ بخاری ومسلم میں انس سے روایت ہے
کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بڈھا ہوتا ہے آدمی اور جوان ہوتے ہیں اوس میں دو خصلتیں ایک تو مال پر حرص دوسرے عمر پر حرص ف یعنے پیری کی حالت میں
۱۶۳۲ مال اور زندگی کی نہایت حرص بڑھ جاتی ہے ق اَبُو هُرَيْرَةَ يُهْلِكُ النَّاسَ هٰذَا الْحَيُّ مِنْ قُرَيْشٍ قَالُوْا فَمَا تَأْمُرُنَا قَالَ لَوْ اَنَّ
النَّاسَ اعْتَزَلُوْهُمْ قَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ لَوْ شِئْتُ اَنْ اُسَمِّيَهُمْ بَنِيْ فُلَانٍ وَبَنِيْ فُلَانٍ بخاری ومسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
ہلاک کریگا لوگوں کو یہ قریش کا قوم اصحاب نے کہا پھر ہمکو کیا ارشاد ہوتا ہے حضرت نے فرمایا کہ اگر لوگ اوس سے گوشہ گیری کریں تو بہتر ہے ابو ہریرہ نے کہا کہ اگر میں چاہوں تو دیکھ نام
لے دوں کہ وے لوگ فلانے کی اولاد اور فلانے کی اولاد ہیں ف اس حدیث میں حکومت بنی امیہ کے فساد کی خبر ہے چنانچہ امام حسین کی شہادت کے بعد سیکڑوں اصحاب
۱۶۳۳ ہیبے میں یزید کے لشکر نے شہید کیے ق اِبْنُ عُمَرَ يُهِلُّ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ مِنْ ذِي الْحُلَيْفَةِ وَيُهِلُّ اَهْلُ الشَّامِ مِنَ الْجُحْفَةِ وَيُهِلُّ اَهْلُ نَجْدٍ مِنْ قَرْنٍ
بخاری ومسلم میں عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ احرام باندھیں مدینے والے ذی الحلیفہ سے اور شام والے جحفہ سے اور نجد والے قرن سے ف یعنے حج اور عمرے کی
۱۶۳۴ نیت ان میقاتوں پر کرکے تو وہاں سے احرام باندھے

## فَصْلٌ فِيْمَا لَمْ يُسَمَّ فَاعِلُهٗ

اس فصل میں وے حدیثیں ہیں جنکے سر پر مضارع مجہول ہے ق اِبْنُ عُمَرَ
اُرَانِيْ فِي الْمَنَامِ اَتَسَوَّكُ بِسِوَاكٍ فَجَاءَنِيْ رَجُلَانِ اَحَدُهُمَا اَكْبَرُ مِنَ الْاٰخَرِ فَنَاوَلْتُهُ الْاَصْغَرَ مِنْهُمَا فَقِيْلَ لِيْ كَبِّرْ فَدَفَعْتُهٗ
اِلَى الْاَكْبَرِ مِنْهُمَا بخاری ومسلم میں عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا مجھکو خواب میں معلوم ہوا کہ میں ایک مسواک کرتا ہوں پھر دو شخص آئے
ایک اون میں دوسرے سے بڑا ہے سو میں وہ مسواک چھوٹے کو دینے لگا تو مجھسے کہا گیا کہ بڑے کو دے تو میں نے وہ مسواک بڑے کو دی ف اس حدیث سے بڑی عمر والے کی تعظیم اور تقدیم ثابت ہوئی
۱۶۳۵ ق اِبْنُ عُمَرَ اُرَانِيْ لَيْلَةً عِنْدَ الْكَعْبَةِ فَرَاَيْتُ رَجُلًا اٰدَمَ كَاَحْسَنِ مَا اَنْتَ رَاءٍ مِنْ اُدْمِ الرِّجَالِ لَهٗ لِمَّةٌ

كَأَحْسَنِ مَا أَنْتَ رَاءٍ مِنَ اللِّمَمِ قَدْ رَجَّلَهَا فَهِيَ تَقْطُرُ مَاءً مُتَّكِئًا عَلَى رَجُلَيْنِ أَوْ عَلَى عَوَاتِقِ رَجُلَيْنِ يَطُوفُ بِالْبَيْتِ فَسَأَلْتُ مَنْ هٰذَا فَقِيلَ هٰذَا الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ ثُمَّ إِذَا أَنَا بِرَجُلٍ جَعْدٍ قَطَطٍ أَعْوَرِ الْعَيْنِ الْيُمْنٰى كَأَنَّهَا عِنَبَةٌ طَافِيَةٌ فَسَأَلْتُ مَنْ هٰذَا فَقِيلَ هٰذَا الْمَسِيحُ الدَّجَّالُ بخاری و مسلم میں عبد اللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا مجھکو خواب میں ایک رات معلوم ہوا کہ کعبے کے پاس میں نے ایک مرد دیکھا گیہوان رنگ جیسے کہ تو نے بہت اچھے گیہوان رنگ مرد دیکھے ہوں اور کندھوں تک بال اوس کے ایسے کہ تو نے بہت اچھے کندھوں تک بال دیکھے ہوں اوس نے اون بالوں میں کنگھی کی ہے تو اون سے پانی ٹپکتا ہے دو مردوں پر تکیہ دیے یا یوں فرمایا کہ دو مردوں کے کندھوں پر تکیہ دیے وہی شخص بیت اللہ کا طواف کرتا ہے سو میں نے پوچھا کہ یہ کون شخص ہے سو کسی نے کہا کہ یہ مسیح مریم کا بیٹا ہے پھر یکایک ایک اور مرد دیکھا نہایت گھونگر والے بال والا اوسکی داہنی آنکھ کانا اوسکی کانی آنکھ جیسے پھولا ہوا انگور ہے سو میں نے پوچھا کہ یہ کون شخص ہے کسی نے کہا یہ مسیح دجال ہے **ف** حضرت عیسیٰ کا لقب اسواسطے مسیح ہوا کہ اودہ اکثر جنگل میں پھرا کرتے تھے اور اونکے ہاتھ لگانے سے بیمار چنگے ہوتے تھے اور دجال کا لقب اسواسطے مسیح ہوا کہ وہ چالیس دن میں تمام عالم کو پھر ڈالیگا عیسیٰ علیہ السلام اور دجال قیامت کے قریب آوینگے حضرتؐ نے دونوں مسیح کی نشانیاں بتلا دیں کہ مسلمان پہچان لیویں دھوکا نہ کھاویں

۳۷　**و** الْمِقْدَادُ تُدْنَى الشَّمْسُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الْخَلْقِ حَتّٰى تَكُونَ مِنْهُمْ كَمِقْدَارِ مِيلٍ فَيَكُونُ النَّاسُ عَلٰى قَدْرِ أَعْمَالِهِمْ فِي الْعَرَقِ فَمِنْهُمْ مَنْ يَكُونُ إِلٰى كَعْبَيْهِ وَمِنْهُمْ مَنْ يَكُونُ إِلٰى رُكْبَتَيْهِ وَمِنْهُمْ مَنْ يَكُونُ إِلٰى حَقْوَيْهِ وَمِنْهُمْ مَنْ يُلْجِمُهُ الْعَرَقُ إِلْجَامًا مسلم میں مقدادؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ متصل کیا جاویگا آفتاب قیامت کے دن خلق سے یہانتک کہ اونسے میل برابر ہو جاویگا تو لوگ بقدر اپنے اعمال کے پسینے میں ہونگے سو اون میں بعضا شخص ایسا ہوگا کہ اوسکے دونوں ٹخنوں تک پسینا ہوگا اور اون میں سے بعضے کے دونوں گھٹنوں تک ہوگا اور اون میں سے بعضے کی کمر تک ہوگا اور اون میں سے بعضے لوگوں کو پسینا لگام دیویگا یعنے منہ میں گھس جاویگا **ف** میل سے مراد یا کوس ہے یا سرمہ لگانے کی سلائی

۱۳۷　**و** حُذَيْفَةُ تُعْرَضُ الْفِتَنُ عَلَى الْقُلُوبِ كَالْحَصِيرِ عُودًا عُودًا فَأَيُّ قَلْبٍ أُشْرِبَهَا نُكِتَتْ فِيهِ نُكْتَةٌ سَوْدَاءُ وَأَيُّ قَلْبٍ أَنْكَرَهَا نُكِتَتْ فِيهِ نُكْتَةٌ بَيْضَاءُ حَتّٰى يَصِيرَ عَلٰى قَلْبَيْنِ أَبْيَضَ مِثْلِ الصَّفَا فَلَا تَضُرُّهُ فِتْنَةٌ مَا دَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْأَرْضُ وَالْآخَرُ أَسْوَدُ مُرْبَدًّا كَالْكُوزِ مُجَخِّيًا لَا يَعْرِفُ مَعْرُوفًا وَلَا يُنْكِرُ مُنْكَرًا إِلَّا مَا أُشْرِبَ مِنْ هَوَاهُ الْحَدِيثُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَالسِّيَاقُ لِمُسْلِمٍ مسلم میں حذیفہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ سامنے آتے ہیں فتنے دلوں کے جیسے چٹائی بننے کے وقت ایک ایک لکڑی پے درپے سامنے آتی ہے سو جو دل کہ اون فتنوں کو پلایا گیا تو اوس میں ایک سیاہ نکتہ ڈالا گیا اور جس دل نے اون فتنوں کی انکار کی تو اوس میں ایک سفید نکتہ ڈالا جاتا ہے تو دو قسم کے دل ہو گئے ایک دل سفید ہو گیا جیسے سنگ مرمر سو اوسکو کسیطرح کا فتنہ ضرر نہیں کرتا جب تک آسمان و زمین کو قیام ہے اور دوسرا دل کالا خاکستری رنگ ہے جیسے

کیونکہ زندگی آرام سے بسر ہوگی اور مال اور حسب و نسب وغیرہ خوبصورتی پر نظر کر کے اکثر دیکھا ہوتا ہے اور اوسکی بدخوئی کے سبب سے زندگی تلخ ہو جاتی ہے اور اگر دیندار کے ساتھ مال اور حسب و جمال بھی ہو تو سبحان اللہ نور علی نور ق ۱۶۴۱ یُؤْتیٰ بالرَّجُلِ یَوْمَ القِیٰمَةِ فَیُلْقیٰ فی النَّارِ فَتَنْدَلِقُ اَقْتَابُ بَطْنِهٖ فَیَدُوْرُ بِهَا کَمَا یَدُوْرُ الْحِمَارُ بِالرَّحیٰ فَیَجْتَمِعُ اِلَیْهِ اَهْلُ النَّارِ فَیَقُوْلُوْنَ یَا فُلَانُ مَا لَکَ اَلَمْ تَکُنْ تَاْمُرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهیٰ عَنِ الْمُنْکَرِ فَیَقُوْلُ بَلیٰ کُنْتُ اٰمُرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَلَا اٰتِیْهِ وَاَنْهیٰ عَنِ الْمُنْکَرِ وَاٰتِیْهِ بخاری اور مسلم میں اسامہ بن زید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ لایا جاویگا مرد قیامت کے دن پس ڈالا جاویگا دوزخ میں سو اوسکے پیٹ کی انتڑیاں نکل پڑینگی سو اونکو لیے گھومتا پھریگا جیسے گدھا پن چکی کے گرد گھومتا ہے تو جمع ہونگے اوسکی طرف دوزخی لوگ سو کہینگے اے فلانے تجھکو کیا ہوا کیا تو نیک باتیں نہ بتلاتا تھا اور بد کاموں سے منع کرتا تھا تو وہ کہیگا کیوں نہیں میں نیک کام لوگوں کو بتلاتا تھا اور خود اوسکو نہ کرتا تھا اور بد کام سے منع کرتا تھا لیکن خود کرتا تھا ف اس حدیث میں واعظ بے عمل کی سزا مذکور ہے

۱۶۴۲ یُؤْتیٰ بِاَنْعَمِ اَهْلِ الدُّنْیَا مِنْ اَهْلِ النَّارِ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ فَیُصْبَغُ فِی النَّارِ صَبْغَةً ثُمَّ یُقَالُ یَا ابْنَ اٰدَمَ هَلْ رَاَیْتَ خَیْرًا قَطُّ هَلْ مَرَّ بِکَ نَعِیْمٌ قَطُّ فَیَقُوْلُ لَا وَاللّٰهِ یَا رَبِّ وَیُؤْتیٰ بِاَشَدِّ النَّاسِ بُؤْسًا فِی الدُّنْیَا مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ فَیُقَالُ لَهٗ یَا ابْنَ اٰدَمَ هَلْ رَاَیْتَ بُؤْسًا قَطُّ هَلْ مَرَّ بِکَ شِدَّةٌ قَطُّ فَیَقُوْلُ لَا وَاللّٰهِ مَا مَرَّ بِیْ بُؤْسٌ قَطُّ وَلَا رَاَیْتُ شِدَّةً قَطُّ مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ لایا جاویگا قیامت کے دن اہل دوزخ سے جو دنیاداروں میں آسودہ تر اور خوش عیش تر تھا سو دوزخ میں ایکبار غوطہ دیا جاویگا پھر اوس سے پوچھا جاویگا کہ اے آدم کے بیٹے کیا تو نے کبھی آرام بھی پایا تھا کیا تجھپر کبھی عیش بھی گذرا تھا تو وہ کہیگا قسم خدا کی کبھی نہیں میرے رب اور اہل جنت سے لایا جاویگا جو دنیا میں سب لوگوں سے سخت تر تکلیف میں تھا تو اوس سے پوچھا جاویگا کہ اے آدم کے بیٹے تو نے کبھی تکلیف بھی دیکھی ہے کیا تجھپر کبھی شدت اور رنج بھی گذرا تھا تو وہ کہیگا خدا کی قسم مجھپر تو کبھی تکلیف میں گذری اور نہ میں نے کبھی شدت اور سختی میں دیکھی ف یعنی دوزخ کی شدت کے روبرو دنیا کا آرام بالکل بھول جاویگی اگرچہ دنیا میں وسعت سلطنت کی ہو اور بہشت کے چین آرام کے روبرو دنیا کی تکلیف ہرگز یاد نہ پڑیگی اگرچہ تمام عمر بیماری اور تنگدستی میں گذری ہو

۱۶۴۳ ابْنُ مَسْعُوْدٍ یُؤْتیٰ بِجَهَنَّمَ یَوْمَئِذٍ لَهَا سَبْعُوْنَ اَلْفَ زِمَامٍ مَعَ کُلِّ زِمَامٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَکٍ یَجُرُّوْنَهَا مسلم میں عبد اللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ لائی جاویگی دوزخ اوس دن یعنی قیامت کو اوسکی ستر ہزار باگیں ہونگی ہر ایک باگ کے ساتھ ستر ہزار فرشتے اوسکو کھینچیں گے ف اس حساب سے فرشتے دوزخ کے کھینچنے والے چار ارب نوے کروڑ ہوتے ہیں کہ [illegible] کے دستور کا شمار ستر کے شمار سے ہے

۱۶۴۴ وَمَا یَعْلَمُ جُنُوْدَ رَبِّکَ اِلَّا هُوَ جَابِرٌ یُبْعَثُ کُلُّ عَبْدٍ عَلیٰ مَا مَاتَ عَلَیْهِ مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا حشر میں اوٹھایا جاویگا ہر ایک بندہ جس حالت پر کہ مر گیا ف یعنی کفر یا ایمان اخلاص یا نفاق پر ق

۱۶۴۵ اَنَسٌ یُجَاءُ بِالْکَافِرِ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ فَیُقَالُ لَهٗ

أرأيتَ لو كانَ لكَ مِلءُ الأرضِ ذهبًا أكنتَ تفتدي به فيقول نعم فيقال له إنك كنتَ سُئلتَ ما هو أيسر من ذلك بخاری
اور مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ لایا جاویگا کافر قیامت کے دن تو اوس سے کہا جاویگا بھلا بتلا تو کہ اگر تیری ملکیت میں زمین بھر سونا ہوتا
کیا تو عذاب کے عوض دیتا تو وہ کہیگا کہ ہاں تو اوس سے کہا جاویگا تجھ سے تو اس سے بھی آسان مانگا گیا تھا ف یعنی دنیا میں تجھ سے تو صرف ایمان کی خواہش
۱۶۴۶ اور شرک نکرنے کی فرمائش تھی تجھ سے تو اتنا بھی ہو سکا آج دنیا بھر سونا دینے کو طیار ہے ق أبو هريرة يُحشر الناسُ على ثلاثِ طرائقَ راغبين
وراهبين واثنان على بعيرٍ وثلاثةٌ على بعيرٍ وأربعةٌ على بعيرٍ وعشرةٌ على بعيرٍ وتحشر بقيتَهم النارُ تقيل معهم حيث قالوا
وتبيت معهم حيث باتوا وتصبح معهم حيث أصبحوا وتمسي معهم حيث أمسوا بخاری و مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ حشر ہوگا لوگوں کا تین طرح پر ایک قسم امیدوار لوگ ہونگے یعنی جنات اور ڈرنے کے امیدوار اپنے نیک اعمال کے سبب سے دوسری قسم جو وہ لوگ ہیں یعنی مسلمان
تقسیم وار دو شخص ایک اونٹ پر اور تین اور چار ایک اونٹ پر اور دس ایک اونٹ پر اور باقی ماندوں کو آگ ہانک لیجاویگی یعنی یہ تیسری قسم کے لوگ ہیں پھر آگ اونکے
ساتھ ٹھہر جاویگی جہاں وے ٹھہرینگے اور رات بسر کریگی اونکے ساتھ جہاں وے رات بسر کرینگے اور صبح کریگی اونکے ساتھ جہاں وے صبح کرینگے اور شام کریگی اونکے
ساتھ جہاں وے شام کرینگے ف یہ حشر قیامت سے پہلے ہوگا کہ تمام ملکوں کے رہنے والے لوگوں کو شام کے ملک میں آگ ہانک لاویگی لیکن مسلمان سوار ہونگے اور کافر پیادہ
۱۶۴۷ اور قیامت کا حشر دوسرے طور ہوگا ق سهل بن سعد يُحشر الناسُ يوم القيامة على أرضٍ بيضاءَ عفراءَ كقرصة النقي ليس فيها علمٌ
لأحد وقيل ليس فيها علمٌ من حديث سهل وغيره بخاری و مسلم میں سہل بن سعد سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ حشر ہوگا لوگوں کا قیامت کے
دن سفید زمین بھوری بارتی ہوگی جیسے میدے کی روٹی اوس میں کسی کا نشان باقی رہیگا یعنی کوئی مکان و نشان نہ رہیگا جنگل میدان ہو جاویگا اور بعضوں نے
۱۶۴۸ کہا کہ نشان رہنے کا مضمون حضرت کی حدیث میں نہیں بلکہ سہل بن سعد کا یہ قول ہے اونکے سوا کسی اور شخص کا ہ أنس يخرج من النار أربعة
فيُعرضون على الله فيلتفت أحدهم فيقول أي ربِّ إذ أخرجتني منها فلا تُعِدني فيها فيُنجيه الله منها مسلم میں انس سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ نکالے جاوینگے دوزخ سے چار شخص تو سامنے لائے جاوینگے خدا کے سو اونمیں سے ایک شخص منہ پھیر کے کہیگا ای میرے رب جبکہ تو نے مجکو دوزخ سے نکالا تو اب مجکو اوسمیں
۱۶۴۹ پھر نہ ڈالیو تو خدا اوسکو نجات دیگا خ أبو سعيد يُدعى نوحٌ يوم القيامة فيقول لبيك وسعديك يا ربِّ فيقول هل بلّغتَ
فيقول نعم فيقال لأمته هل بلّغكم فيقولون ما أتانا من نذير فيقول من يشهد لك فيقول محمدٌ وأمته فتشهدون
أنه قد بلّغ وذلك قوله وكذلك جعلناكم أمةً وسطًا لتكونوا شهداءَ على الناس ويكون
الرسول عليكم شهيدًا بخاری میں ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بلایا جاویگا نوح قیامت کے دن تو کہیگا

الٰہی میرے رب میں حاضر ہوں تیری خدمت اور اطاعت میں پس خدا فرماویگا کہ کیا تو نے اپنی امت کو پیغام پہنچایا تھا یعنے عذاب سے ڈرایا تھا تو نوح کہیگا کہ ہاں میں نے پیغام سنادیا تو اوسکی امت سے کہا جاویگا کیا نوح نے تمکو پیغام پہنچایا تھا تو اوسکی امت کے لوگ کہینگے کہ ہمارے پاس تو کوئی ڈرانے والا نہیں آیا تو خدا نوح سے فرماویگا کہ تیرے دعوے کا کون گواہ ہے جو تیری گواہی دے تو نوح کہیگا کہ محمد اور اوسکی امت میرے گواہ ہیں پس تم لوگ گواہی دوگے کہ مقرر نوح نے انکو پیغام پہنچایا تھا سو یہی مطلب ہے خدا کے اس قول کا اور اسیطرح ہمنے بنایا تمکو عادل اور فضیلت امت تاکہ تم گواہ ہو لوگوں پر اور رسول تیر گواہ ہووے **ف** اس حدیث اور اس آیت سے امت محمدی کی فضیلت سب امتوں پر خوب ثابت ہوئی اسواسطے کہ گواہی کی لیاقت ہر ایک شخص کو نہیں ہوتی گواہی کے واسطے عدالت اور صداقت شرط ہے اور بعضی روایت میں آیا ہی کہ نوح کی امت کہیگی کہ امت محمدی ہمارے وقت میں کہاں تھی جو دیکھی ہی انکی گواہی کیونکر سند ہوگی تو امت محمدی جواب دیگی کہ ہر چند ہم تمہارے وقت میں نہ تھے لیکن ہمکو یہ حال قرآن شریف سے معلوم ہوا ہے خدا کے کلام سے زیادہ تر کسیکے کلام کی سند نہیں

١٦٥٠ **ق** اَبُوْهُرَيْرَةَ يُسْتَجَابُ لِاَحَدِكُمْ مَالَمْ يَعْجَلْ يَقُوْلُ قَدْ دَعَوْتُ رَبِّيْ فَلَمْ يَسْتَجِبْ لِيْ بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم میں سے ہر ایک آدمی کی دعا اوسوقت تک مقبول ہوگی جب تک کہ وہ اسطرح سے جلدی نکرے کہ میں نے اپنے رب سے دعا کی تھی سو وہ میری دعا نہ قبول کی **ف** دعا میں اسطرح تنگی کرنا بے ادبی ہے اور اوسکا ثمرہ محرومی ہے آدمی کو خدائی کارخانے کا بھید کیا معلوم ہے جو جلدی کرتا ہے خدا ہی جانتا ہے کہ جلد دعا قبول ہونے میں کیا حکمت ہے اور حدیث میں آیا ہے کہ مسلمان کی دعا نامقبول نہیں ہوتی خواہ دنیا میں اوسکا اثر ظاہر ہوتا ہے خواہ آخرت میں بہت خیر ہوگی تمنا آدمی دنیا میں کرتا ہے وہ حال آگیا کہ جو میں میسر نہیں اسواسطے حقتعالے اوسکے عوض آخرت میں تو دیگا اسواسطے کہ ایسے دروازے سے کریم کیسا محروم نہیں پھیرتا

١٦٥١ **ه** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو يُغْفَرُ لِلشَّهِيْدِ كُلُّ ذَنْبٍ اِلَّا الدَّيْنَ مسلم میں عبد اللہ بن عمرو سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ شہید کے گناہ معاف ہوجاتے ہیں سوائے قرض کے **ف** یعنے قرض کا مواخذہ شہید پر بھی باقی رہتا ہے اس حدیث میں اشارہ ہے کہ قرض ادا کرنے میں سستی نکرے علما نے کہا ہے کہ قرض سے مراد جمیع حقوق العباد ہیں یعنے شہید سے خدا کے گناہ معاف ہوجاتے ہیں مگر بندونکے گناہ کا مواخذہ رہتا ہے

١٦٥٢ **خ** اَبُوْهُرَيْرَةَ يُقَالُ لِاَهْلِ الْجَنَّةِ خُلُوْدٌ وَّلَا مَوْتَ وَلِاَهْلِ النَّارِ يَا اَهْلَ النَّارِ خُلُوْدٌ وَّلَا مَوْتَ بخاری میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بہشت والوں سے کہا جاویگا کہ تمکو ہمیشگی ہے اور کبھی موت نہیں اور دوزخ والوں سے کہا جاویگا کہ اے دوزخیو تمکو ہمیشگی ہے اور کبھی تمکو موت نہیں **ف** معلوم ہوا کہ بہشت اور دوزخ کو فنا نہیں

## اَلْبَابُ التَّاسِعُ

١٦٥٣ نویں باب میں پانچ فصلیں ہیں پہلی فصل میں وہ حدیثیں ہیں جنکے سرے پر فعل ماضی ہے **خ** عُمَرُ اَتَانِي اللَّيْلَةَ اٰتٍ مِّنْ رَّبِّيْ فَقَالَ صَلِّ فِيْ هٰذَا الْوَادِي الْمُبَارَكِ وَقُلْ عُمْرَةٌ فِيْ حَجَّةٍ بخاری میں عمر فاروق سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ آیا میرے پاس ایک آنے والا میرے رب کیطرف سے سو وہ یہی کہتا تھا کہ پڑھ اس مبارک نالے میں اور کہہ عمرہ داخل ہوا حج میں **ف** جو یہ نالہ حضرت حج کو چلے مدینے سے چار کوس نالے میں پہونچے جسکا عقیق نام ہے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنے حج اور عمرہ ساتھی ایک احرام سے ادا کر

روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ سورہ اخلاص کی محبت تجکو بہشت میں داخل کریگی ف ایک شخص نے حضرت سے کہا کہ حضرت میں سورہ اخلاص یعنی قل ہو اللہ سے
سے محبت کرتا ہوں تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی

۲۰۴۰ حُرْمَةُ نِسَاءِ الْمُجَاهِدِينَ عَلَى الْقَاعِدِينَ كَحُرْمَةِ أُمَّهَاتِهِمْ وَمَا مِنْ
رَجُلٍ مِنَ الْقَاعِدِينَ يَخْلُفُ رَجُلًا مِنَ الْمُجَاهِدِينَ فِي أَهْلِهِ فَيَخُونُهُ فِيهِمْ إِلَّا وُقِفَ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيَأْخُذُ مِنْ عَمَلِهِ مَا شَاءَ ثُمَّ الْتَفَتَ إِلَيْنَا
رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ فَمَا ظَنُّكُمْ مسلم میں بریدہ بن حصیب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ غازیوں کی بیبیوں کی حرمت خانہ نشین لوگوں پر
ایسی ہے جیسے اونکی ماؤنکی حرمت ہے اور جو خانہ نشین مرد مجاہدین کے گھر بار کے کام خدمت میں ہو پھر اوسمیں خیانت کرے تو قیامت کے دن کھڑا کیا
جاویگا پھر مجاہد اوسکے نیک عمل جو چاہیگا سو لیگا پھر حضرت ہم صحابہ کیطرف متوجہ ہوا اور فرمایا کہ تمہارا کیا گمان ہے ف یعنی اسکو جو جانا ہو یا کچھ تردد ہے

۲۰۴۱ ق ابن عمر قَالَ لِلْمُتَلَاعِنَيْنِ حِسَابُكُمَا عَلَى اللَّهِ أَحَدُكُمَا كَاذِبٌ لَا سَبِيلَ لَكَ عَلَيْهَا بخاری اور مسلم میں عبد اللہ بن عمر رض سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ تم دونوں کا حساب خدا پر ہے تم دونوں میں ایک تو جھوٹھا ہے تجکو اوس عورت پر کچھ قابو نہیں ف ایک شخص نے اپنی جورو کو بدکاری
کا عیب لگایا اور اوسنے انکار کی دونوں آپس میں قسم کھا چکے کہ بددعا کر کے جدا ہوئے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی دونوں میں ایک مقرر جھوٹھا ہے اگرچہ
شرع میں کسی پر جھوٹھ ثابت نہو لیکن قیامت میں حساب ہو گا پھر مرد نے اپنا مال مانگا جو جورو کو دیا تھا حضرت نے فرمایا کہ تجکو اب اوسکے دیے مال پر
قابو اور اختیار نہیں اگر تو سچا ہے تو مال صحبت داری کے بدلے گیا اور اگر عورت سچی ہے تو مال کا لینا اور بھی بعید ہے

۲۰۴۲ ق ابو هريرة حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ خَمْسٌ رَدُّ السَّلَامِ وَعِيَادَةُ
الْمَرِيضِ وَاتِّبَاعُ الْجَنَائِزِ وَإِجَابَةُ الدَّعْوَةِ وَتَشْمِيتُ الْعَاطِسِ بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا مسلمان کے حق دوسرے مسلمان پر پانچ
ہیں سلام کا جواب دینا اور بیمار کو پوچھنا اور جنازوں کے پیچھے چلنا اور دعوت کو قبول کرنا اور چھینکنے والے کو دعا دینا یعنی یرحمک اللہ کہنا

۲۰۴۳ م ابو هريرة حَقُّ الْمُسْلِمِ
عَلَى الْمُسْلِمِ سِتٌّ قِيلَ وَمَا هُنَّ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ إِذَا لَقِيتَهُ فَسَلِّمْ عَلَيْهِ وَإِذَا دَعَاكَ فَأَجِبْهُ وَإِذَا اسْتَنْصَحَكَ فَانْصَحْ لَهُ وَإِذَا عَطَسَ فَحَمِدَ اللَّهَ
فَشَمِّتْهُ وَإِذَا مَرِضَ فَعُدْهُ وَإِذَا مَاتَ فَاتَّبِعْهُ مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ حق مسلمان کے مسلمان پر چھ ہیں لوگوں نے پوچھا کہ وے حق کون ہیں یا رسول اللہ
حضرت نے فرمایا کہ جب تو اوس سے ملے تو اوسکو سلام کر اور جب تجکو وہ بلاوے تو دعوت اوسکی قبول کر اور جب تجسے کسی کام میں نصیحت چاہے تو اوسکو نیک نصیحت دے اور جب وہ
چھینکے اور الحمد للہ کہے تو اوسکا جواب دے یعنی یرحمک اللہ کہہ اور جب وہ بیمار ہو تو اوسکو جا کر پوچھ اور جب مر جاوے تو جنازے کے ساتھ چل ف پہلی حدیث میں پانچ
حق فرمائے اور اس حدیث میں چھہ تو مطلب یہ ہے کہ پانچ یا چھہ ہی منحصر نہیں بلکہ اسلام کے حق بہت ہیں مگر جسکی زیادہ ضرورت دیکھی اوسکو فرما دیا کبھی پانچ کبھی چھہ کبھی
کم فرمایا

۲۰۴۴ خ ابو هريرة حَقٌّ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ أَنْ يَغْتَسِلَ فِي كُلِّ سَبْعَةِ أَيَّامٍ يَغْسِلُ رَأْسَهُ وَجَسَدَهُ وَرُوِيَ لِلَّهِ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ حَقٌّ أَنْ يَغْتَسِلَ فِي كُلِّ
سَبْعَةِ أَيَّامٍ يَوْمًا بخاری میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا کا حق ہر مسلمان پر یہ ہے کہ ہر ہفتے میں غسل کرے اپنے سر اور بدن کو دھووے اور دوسری روایت یوں ہے

کہ ہر مسلمان پر خدا کا حق ہے کہ ہر ہفتہ میں غسل کرے ایک دن یعنی جمعہ کے دن غسل کرنا مستحب ہے

۲۰۴۵ — م حَلَبُهَا عَلَى الْمَاءِ وَإِعَارَةُ دَلْوِهَا وَإِعَارَةُ فَحْلِهَا وَمَنِيحَتُهَا وَحَمْلٌ عَلَيْهَا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ قَالَهُ لِرَجُلٍ قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا حَقُّ الْإِبِلِ

مسلم میں جابر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اونٹنی کا دودھ دوہنا پانی پر اور اوسکے ڈول کو مانگے دینا اور نر اونٹ کو مانگے دینا یعنی اونٹنی گابھن کرنیکے واسطے اور محتاج کو اونٹنی دینا دودھ پینے کیواسطے اور اونٹوں پر بوجھ کھینچنا جہاد میں یعنی محتاجوں کو سوار کرنا یا اسباب لادنا یہ حضرت نے اوس شخص کو فرمایا جسنے کہا یا رسول اللہ اونٹ کے حق کیا ہیں اور کون کون چیز مالک کے ذمہ ہے ف عرب کا دستور تھا کہ جب لاتے کنوئیں پر اونٹوں کو پانی پلانے کو تو دودھ دیتے اور محتاجوں کو دیتے

۲۰۴۶ — ق عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو حَوْضِي مَسِيرَةُ شَهْرٍ مَاؤُهُ أَبْيَضُ مِنَ اللَّبَنِ وَرِيحُهُ أَطْيَبُ مِنَ الْمِسْكِ وَكِيزَانُهُ كَنُجُومِ السَّمَاءِ مَنْ شَرِبَ مِنْهُ فَلَا يَظْمَأُ أَبَدًا

بخاری اور مسلم میں عبد اللہ بن عمرو رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میرا حوض کوثر جیسے مہینے بھر کی راہ ہے پانی اوسکا زیادہ تر سفید ہے دودھ سے اور اوسکی بو مشک سے زیادہ تر خوشبودار ہے اور اوسکے کوزے اور آبخورے جیسے آسمان کے تارے یعنی بیشمار جو اوس حوض سے پانی پی لیگا کبھی اوسکو پیاس نہ لگے ف ہرچند پیاس تو ایکبار پینے سے جاتی رہیگی لیکن اہل جنت لذت کے واسطے اوسکو پیا کرینگے

۲۰۴۷ — م أُمِّ الدَّرْدَاءِ دَعْوَةُ الْمَرْءِ الْمُسْلِمِ لِأَخِيهِ بِظَهْرِ الْغَيْبِ مُسْتَجَابَةٌ عِنْدَ رَأْسِهِ مَلَكٌ مُوَكَّلٌ كُلَّمَا دَعَا لِأَخِيهِ بِخَيْرٍ قَالَ الْمَلَكُ الْمُوَكَّلُ بِهِ آمِينَ وَلَكَ بِمِثْلٍ

مسلم میں ام الدرداء رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مسلمان مرد کی دعا اپنے بھائی مسلمان کیواسطے پس پشت مقبول ہے اوسکے سر کے پاس ایک فرشتہ مقرر رہتا ہے کہ جب اپنے بھائی مسلمان کیواسطے نیک دعا کرے تو فرشتہ کہتا ہے کہ آمین اور تجھکو بھی اوس دعا کے برابر فائدہ ہو یعنی جو تو نے نیک چیز اسکے واسطے مانگی اوسکو بھی ملیگی اور تجھکو بھی ملیگی

۲۰۴۸ — م أَبُو هُرَيْرَةَ دِينَارٌ أَنْفَقْتَهُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ تَعَالَى وَدِينَارٌ أَنْفَقْتَهُ فِي رَقَبَةٍ وَدِينَارٌ تَصَدَّقْتَ بِهِ عَلَى مِسْكِينٍ وَدِينَارٌ أَنْفَقْتَهُ عَلَى أَهْلِكَ أَعْظَمُهَا أَجْرًا الَّذِي أَنْفَقْتَهُ عَلَى أَهْلِكَ

مسلم میں ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ایک دینار تو نے جہاد میں خرچ کی اور ایک دینار تو نے گردن چھڑانے میں یعنی بردہ آزاد کرنے میں خرچ کیا اور ایک دینار تو نے محتاج کو خیرات دی اور ایک دینار تو نے اپنے گھر والوں پر خرچ کی ان سب میں بڑا ثواب اوسمیں ہے جو تو نے اپنے گھر والوں پر خرچ کی ف جہاد اور آزادی اور خیرات سے اہل عیال کا خرچ اسواسطے افضل ہوا کہ یہ فرض عین ہے فرض کا ثواب نفل سے بہت زیادہ ہوا چاہئے اپنے اہل عیال پر ہر شخص خرچ کرتا ہے لیکن اگر اوسکو خدا کا حکم جانکر خرچ کرے تو نیت کے سبب سے زیادہ ثواب پاوے

۲۰۴۹ — م عُثْمَانُ بْنُ أَبِي الْعَاصِ الثَّقَفِيُّ ذَاكَ شَيْطَانٌ يُقَالُ لَهُ خِنْزِبٌ فَإِذَا أَحْسَسْتَهُ فَتَعَوَّذْ بِاللّٰهِ مِنْهُ وَاتْفُلْ عَلَى يَسَارِكَ ثَلَاثًا قَالَهُ لَهُ حِينَ قَالَ إِنَّ الشَّيْطَانَ قَدْ حَالَ بَيْنِي وَبَيْنَ صَلَاتِي وَقِرَاءَتِي يَلْبِسُهَا عَلَيَّ

مسلم میں عثمان بن ابی العاص سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ شیطان ہے اوسکو خنزب کہتے ہیں سو جب تو اوسکا کھٹکا پاوے تو خدا کی پناہ مانگ اوس سے اور اپنی بائیں طرف تین بار تھتکار دے حضرت نے عثمان بن ابی العاص سے فرمایا جبکہ اونہوں نے کہا کہ شیطان حائل ہوتا ہے میرے اور میری نماز اور قراءت کے اندر مجھکو قرآن کے پڑھنے میں شبہ ڈالتا ہے ف یعنی جو شیطان کہ نماز میں شبہ ڈالتا ہے اوسکا خنزب لقب ہے پھر اوسکی علاج بتلائی اور حدیث میں آیا ہے کہ جو شیطان وضو میں شبہ ڈالتا ہے اوسکا ولہان لقب ہے

۲۰۵۰ — خ عَائِشَةُ ذَا لَوْ كَانَ لِي [illegible]

فَاسْتَغْفِرُ لَكِ وَاَدْعُو لَكِ بخاری میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یون ہی ہوگا اگر تیرا انتقال ہوا اور میں زندہ رہا تو تیرے واسطے مغفرت مانگونگا اور تیرے حق میں دعا کرونگا ف حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کی کہ یا حضرت میرے انتقال کے بعد میرے واسطے دعا کیجیو گا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی

۲۰۵۱ قَالَ رَأْسُ الْكُفْرِ نَحْوَ الْمَشْرِقِ وَالْفَخْرُ وَالْخُيَلَاءُ فِي أَهْلِ الْخَيْلِ وَالْإِبِلِ وَالْفَدَّادِينَ أَهْلِ الْوَبَرِ وَالسَّكِينَةُ فِي أَهْلِ الْغَنَمِ بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جونی کفر کی مشرق کی طرف ہے اور بڑائی مارنا اور گھمنڈ کرنا گھوڑے والے اور اونٹ والوں میں ہے اور شور کرنیوالوں میں جو اونٹ والے ہیں اور غریبی اور عاجزی بکری والوں میں ہے ف اکثر فساد مشرق کی طرف سے ہوئے اور دجال بھی اوسی طرف سے نکلیگا پھر فرمایا کہ جانورونکی صحبت کی بھی تاثیر ہوتی ہے سائیس اور شتربان اکثر بدخلق ہوتے ہیں اور بکری چرانے والے بیشتر مسکین ہوتے ہیں اسیواسطے پیغمبرونے بکریوں کو چرایا ہے

۲۰۵۲ هـ رُبَّ اَشْعَثَ مَدْفُوعٍ بِالْأَبْوَابِ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّهُ مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بہت لوگ پریشان مو غبار آلودہ دروازون سے دھکیلے ہوئے اگر خدا کے اعتماد پر کسی بات کی قسم کھا بیٹھیں تو خدا اونکی قسم کو سچا کر دیوے ف یعنی بعضے بندگان خدا ظاہر تو ایسے ہیں کہ کوئی دروازے پر کھڑا ہونے نہ دیوے اور باطن کے ایسے ہیں کہ خدا کو اونکی خاطرداری منظور رہتی ہے اس حدیث سے دو فائدے معلوم ہوئے اول یہ کہ کسی مسلمان کو ظاہر کو حقیر سمجھے شعر خاکساران جہانرا بحقارت منگر * تو چہ دانی کہ درین گرد سوارے باشد * مگر یہ بھی سمجھا ہو کہ خلاف شرع فقیرونکو ولی اور بطور عوام کی طرح اعتقاد کرے اسواسطے کہ حضرت نے اس حدیث میں پریشان خاکساروں کو مقبول فرمایا اور یہ نہیں فرمایا کہ شراب خوار اور داڑھی منڈے بھی ایسے ہوتے ہیں دوسرا فائدہ کہ ایمان کے ساتھ خاکساری اور گمنامی حق تعالی کو پسند ہے

۲۰۵۳ خ سَهْلُ بْنُ سَعْدٍ رِبَاطُ يَوْمٍ فِي سَبِيلِ اللهِ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا عَلَيْهَا وَمَوْضِعُ سَوْطِ أَحَدِكُمْ مِنَ الْجَنَّةِ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا عَلَيْهَا وَالرَّوْحَةُ يَرُوحُهَا الْعَبْدُ فِي سَبِيلِ اللهِ وَالْغَدْوَةُ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا عَلَيْهَا بخاری میں سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ راہ خدا میں اسلام کی سرحد پر چوکیداری کرنا بہتر ہے تمام دنیا اور دنیا کی آرایش سے اور بہشت میں تمہارے کوڑے رکھنے کا مکان بہتر ہے تمام دنیا اور دنیا کی آرایش سے اور جہاد میں اول دن یا آخر روز صبح کا کوشش کرنا بہتر ہے تمام دنیا اور دنیا کی آرایش سے ف آخرت کا ثواب اور آخرت کا کمتر مکان تمام دنیا سے اسواسطے بہتر ہوا کہ دنیا فانی ہے اور آخرت عمدہ اور باقی

۲۰۵۴ م سَلْمَانُ رِبَاطُ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ خَيْرٌ مِنْ صِيَامِ شَهْرٍ وَقِيَامِهِ وَإِنْ مَاتَ جَرَى عَلَيْهِ عَمَلُهُ الَّذِي كَانَ يَعْمَلُهُ وَأُجْرِيَ عَلَيْهِ رِزْقُهُ وَأَمِنَ الْفَتَّانَ مسلم میں سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا سرحد اسلام پر ایک رات اور دن چوکی دینا بہتر ہے ایک مہینے کے روزے اور شب بیداری سے اور اگر مرگیا تو جو نیک عمل کہ کیا کرتا تھا اوسکا ثواب ہمیشہ جاری رہیگا اور اوسکی روزی اوسپر جاری رہیگی اور منکر نکیر کے خوف سے نڈر ہو جاویگا ف موت سے تنخواہ رزق اور عمل کا ثواب موقوف نہیں ہوتا اور قبر کے سوال جواب کا کچھ کھٹکا نہیں رہتا

۲۰۵۵ م عَائِشَةُ رَكْعَتَا الْفَجْرِ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا مسلم میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ دو رکعتیں فجر کی بہتر ہیں تمام دنیا سے اور جو چیز کہ دنیا میں ہے نماز فجر سے کمتر ہے ف یہ سنت فجر کی فضیلت ہے حضرت کا دستور تھا کہ تمام سنت اور نفل سے فجر کی سنت کو نہایت مقدم جانتے تھے اور کمال التزام رکھتے تھے

خلقتني من اهل الجنة بخاری میں شداد بن اوس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عمدہ استغفار یہ ہے کہ بندہ یوں کہے کہ الٰہی تو میرا مالک ہے کوئی لائق بندگی کے
نہیں سوائے تیرے تو نے مجھکو پیدا کیا اور میں تیرا بندہ ہوں اور میں تیرے قول اور تیرے عہد پر ہوں اپنے مقدور کے موافق میں تیری پناہ مانگتا ہوں اپنے کرتب کی برائی سے
میں تجھ سے اقرار کرتا ہوں تیرے احسان کا جو مجھ پر ہے اور اپنے گناہ کا تجھ سے اقرار کرتا ہوں سو مجھکو بخش دے مقرر یہی ہے کہ کوئی گناہ کو نہیں بخش سکتا سوائے تیرے جو یقین سے
اسکو دن میں کہے پھر وہ اسدن شام سے پہلے مرجاوے تو وہ شخص جنتی ہے اور جو اسکو رات میں کہے یقین کر کے پھر مرجاوے صبح سے پہلے تو وہ شخص جنتی ہے ف اللھم سے الا انت
تک صبح و شام پڑھا کرے رات اور دن میں تو اگر مرجاوے رات یا دن میں جنت میں داخل ہوگا اس عمدہ بشارت میں داخل ہے اس دعا کو سید الاستغفار کہتے ہیں

۲۰۶۲ ف شهرا عيد لا ينقصان رمضان و ذو الحجة بخاری اور مسلم میں ابو بکرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ دو مہینے عید کے کم نہیں ہوتے رمضان اور ذی الحج ف امام احمد نے اس
حدیث کا مطلب یوں کہا کہ ایک سال میں دونوں ساتھ کم نہیں ہوتے اگر ایک انتیس ۲۹ دن کا ہوگا تو دوسرا تیس ۳۰ دن کا ہوگا اور اسحق نے کہا کہ ان دونوں مہینوں کا ثواب
کم نہیں ہوتا اور ایسا ہی اگرچہ دونوں شمار میں کم ہوں اور یہی قول ٹھیک ہے واللہ اعلم

۲۰۶۳ عمر صدقة تصدق الله بها عليكم فاقبلوا صدقته يعني القصر في السفر مع الامن عمر فاروق سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا نماز کا قصر صدقہ ہے کہ خدا نے تم پر تصدق کیا ہے سو اس کے صدقے کو قبول کرو یعنی امن کی حالت
میں بھی نماز کا قصر سفر میں چاہیے ف سفر میں چار رکعت نماز کو دو رکعت پڑھنے کا حکم ہے یہ خدا کی طرف سے تخفیف اور رخصت ہے تو مناسب نہیں کہ
خدا کی رخصت کو نہ مانے اور پوری پڑھے اور یہی مذہب ہے امام اعظم کا کہ سفر میں پوری نماز پڑھنا درست نہیں

۲۰۶۴ م زيد بن ارقم صلوة الاوابين اذا رمضت الفصال مسلم میں زید بن ارقم سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ صلوة الاوابین وہ وقت ہے جب کہ اونٹ کے بچوں کے تلوے جلنے لگیں ف یعنی چاشت
کے وقت ریت گرم ہوتی ہے بچوں کے تلوے جلنے لگتے ہیں وہ ہر طرف سے بھاگ کر اونٹوں کے گرد ہو جاتے ہیں مشائخ لوگ مغرب کے بعد چھ رکعت نماز کو صلوة
الاوابین کہتے ہیں اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صلوة الضحی اور نماز چاشت کا نام صلوة الاوابین ہے اوابین اواب کی جمع ہے کہتے ہیں جسکا دل عبادت الٰہی کی طرف جھکا رہتا ہے

۲۰۶۵ م ابو هريرة صلوة الجماعة افضل من صلوة احدكم وحده بخمسة وعشرين جزءا مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا جماعت کی نماز تنہا کی نماز سے پچیس حصے
افضل ہے

۲۰۶۶ خ ابن عمر و ابو سعيد صلوة الجماعة تفضل صلوة الفذ بخمسة وعشرين درجة هذه رواية ابي سعيد وفي رواية ابن عمر بسبع وعشرين بخاری میں عبد اللہ بن عمر
اور ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جماعت کی نماز تنہا آدمی کی نماز سے پچیس حصے افضل ہے یہ ابو سعید کی روایت ہے اور عبد اللہ بن عمر کی روایت میں ستائیس درجے
کا ذکر ہے

۲۰۶۷ ق ابو هريرة صلوة الرجل في جماعة تزيد على صلوته في بيته وصلوته في سوقه بضعا وعشرين درجة وذلك ان احدهم اذا توضأ فاحسن
الوضوء ثم اتى المسجد لا ينهزه الا الصلوة لم يخط خطوة الا رفعه الله بها درجة وحط عنه بها خطيئة حتى يدخل المسجد واذا دخل المسجد كان في الصلوة
ما كانت الصلوة تحبسه والملائكة يصلون على احدكم ما دام في مجلسه الذي يصلي فيه يقولون اللهم ارحمه اللهم اغفر له اللهم تب عليه ما لم يؤذ فيه ما لم يحدث فيه

بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مرد کی نماز جماعت میں اوسکے گھر اور بازار کی نماز سے چند درجے زیادہ ہے یعنی پچیس تا ستائیس اور اسکا سبب
یہ ہے کہ جب آدمی نے وضو کیا اچھی پھر مسجد میں آیا اس حالت کہ سوائے نماز کے اوسکی جنبش کا کوئی سبب نہیں تو اس شخص کو ہر قدم چلیگا مگر کہ خدا اوس قدم کے سبب سے اوسکا
ایک درجہ بلند کریگا اور اوسکی جہت سے اوسکا گناہ دور کریگا یہاں تک کہ مسجد میں آوے پھر جب مسجد میں آیا تو نماز میں داخل ہوا جب تک کہ اوسکو نماز روکے ہو یعنی جو مدت
نماز کی انتظار میں گذرے گی وہ نماز میں شمار ہوگی نماز پڑھنے کے برابر انتظار کا ثواب ملیگا اور فرشتے اوسکو دعا کرتے ہیں جب تک کہ اوس مکان میں بیٹھا رہیگا جس میں
نماز پڑھی ہے فرشتے کہتے ہیں الٰہی اوس پر رحم کر الٰہی اوسکی مغفرت کر الٰہی اوسکی توبہ قبول کر اوس پر رحمت متوجہ ہو یہ وعدہ اوس شرط پر ہے جب تک کہ مسجد میں
کسیکو تکلیف نہ دیوے جب تک مسجد میں دنیا کی بات نہ کہے یا وضو ٹوٹے ف ان تینوں حدیثوں سے معلوم ہوا کہ جماعت کی نماز تنہا کی نماز سے پچیس درجے افضل اور
ثواب میں زیادہ ہے اور اگر بہت زیادہ خالص ہوئے تو ستائیس درجے تک بھی نوبت پہنچتی ہے پھر حضرت نے اسکا سبب بتا دیا کہ کامل وضو کرنا اور مسجد میں صرف نماز ہی کے
واسطے جانا مسجد تک ہر قدم پر ثواب پانا اور مسجد کا ثواب تھا اور انتظار نماز میں داخل ہونا اور فرشتوں کا دعا دینا اور مسجد میں طاہر اور رہنا اور بیہودہ کلام اور تکلیف
امام سے بچنا اس فضیلت اور ترقی کا سبب ہے تنہا نماز پڑھنے میں یہ امور حاصل نہیں ق ابن عمر صلوٰۃ اللیل مثنی مثنی فاذا خشیت الصبح فاوتر بواحدۃ ۲۰۶۸
بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ رات کی نماز دو دو رکعتیں ہیں پھر جب تو صبح ہونے سے ڈرے تو ایک رکعت کی وتر کر ف امام
شافعی اور ابو یوسف اور محمد کے نزدیک تہجد کی نماز دو دو رکعت افضل ہے اور یہی حدیث اونکی دلیل ہے ھ ابوھریرۃ صیاح المولود حین یقع نزغۃ من ۲۰۶۹
الشیطان مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بچہ لڑکے کا جبکہ پیدا ہوتا ہے اور زمین پر گرتا ہے شیطان کے ٹہوکے سے ہے ھ ابوھریرۃ ۲۰۷۰
ضرس الکافر مثل احد وغلظ جلدہ مسیرۃ ثلث مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کافر کا دانت احد پہاڑ کے برابر ہوگا اور اوسکی کھال کی دبازت
اور کہ تین دن کی راہ برابر ہوگی ف یعنی دوزخ میں کافر کا قد بہت لمبا چوڑا ہوگا تاکہ عذاب زیادہ ہو اور آگ اس پر بہت سی لگے ھ جابر طعام الواحد ۲۰۷۱
یکفی الاثنین وطعام الاثنین یکفی الاربعۃ وطعام الاربعۃ یکفی الثمانیۃ مسلم میں جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ایک شخص کا کھانا دو کو کفایت کرتا ہے
اور دو کا کھانا چار کو کفایت کرتا ہے اور چار کا کھانا آٹھ کو کفایت کرتا ہے ف یعنی مومن کو حرص سے بچنا چاہیے کہ کھائیں دوسرے بھوکے بھائی مسلمان کو شریک کرلے
ایک دو آدمی کی بھی بھوک بقدر ضرورت کفایت کرے گی اصحابی نے یہ سمجھا کہ اپنا تو پیٹ بھر کے کھاوے اور دوسرا مسلمان بھوکا رہے او دیکھا کرے ھ صہیب عجباً لامر ۲۰۷۲
المؤمن ان امرہ کلہ لہ خیر ولیس ذلک لاحد الا للمؤمن ان اصابتہ سراء شکر فکان خیرا لہ وان اصابتہ ضراء صبر فکان خیرا لہ مسلم میں صہیب
سنان سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عجب ہے مومن کا مقدمہ اسکا ہر حال اوسکے واسطے بہتر ہے اور یہ بات کسیکو حاصل نہیں سوائے مومن کے اگر اوسکو خوشی ہو تو شکر کرے تو
شکرگزاری اسکے حق میں بہتر ہو اور اگر اوسکو رنج اور تکلیف ہو صبر کرے تو بھی اوسکے حق میں بہتر ہے ف یعنی مومن کا کسیطرح نقصان نہیں خوشی میں شکرگزاری سے نعمت زیادہ

۲۰۷۸ شروع ہوا ه لَغَدْوَةٌ فِي سَبِيلِ اللهِ أَوْ رَوْحَةٌ خَيْرٌ مِمَّا طَلَعَتْ عَلَيْهِ الشَّمْسُ وَغَرَبَتْ مسلم میں ابو ایوب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ راہ خدا میں

جاوین صبح یا شام کو کوشش کرنا بہتر ہے اوس سے جس پر آفتاب طلوع اور غروب کیا یعنی تمام دنیا سے افضل ہے کہ اوسکو ثواب باقی ہے اور دنیا فانی ه

۲۰۷۹ غِلَظُ الْقُلُوبِ فِي أَهْلِ الْمَشْرِقِ وَالْإِيمَانُ فِي أَهْلِ الْحِجَازِ مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ دلوں کی سختی مشرقی لوگوں میں ہے اور ایمان حجاز کے

لوگوں میں ہے ف مدینہ کی جانب مشرق مصر کی قوم رہتی تھی نہایت سخت لوگ تھے عرب میں حجاز اوس ملک کا نام ہے جس میں مکہ اور مدینہ ہے ه اَلنَّوَّاسُ بْنُ

۲۰۸۰ سِمْعَانَ غَيْرُ الدَّجَّالِ أَخْوَفُنِي عَلَيْكُمْ إِنْ يَخْرُجْ وَأَنَا فِيكُمْ فَأَنَا حَجِيجُهُ دُونَكُمْ وَإِنْ يَخْرُجْ وَلَسْتُ فِيكُمْ فَامْرُؤٌ حَجِيجُ نَفْسِهِ وَاللهُ خَلِيفَتِي عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ

إِنَّهُ شَابٌّ قَطَطٌ عَيْنُهُ طَافِئَةٌ كَأَنِّي أُشَبِّهُهُ بِعَبْدِ الْعُزَّى بْنِ قَطَنٍ فَمَنْ أَدْرَكَهُ مِنْكُمْ فَلْيَقْرَأْ عَلَيْهِ فَوَاتِحَ سُورَةِ الْكَهْفِ إِنَّهُ خَارِجٌ خَلَّةً بَيْنَ

الشَّامِ وَالْعِرَاقِ فَعَاثَ يَمِينًا وَعَاثَ شِمَالًا يَا عِبَادَ اللهِ فَاثْبُتُوا قُلْنَا يَا رَسُولَ اللهِ وَمَا لَبْثُهُ فِي الْأَرْضِ قَالَ أَرْبَعُونَ يَوْمًا يَوْمٌ كَسَنَةٍ وَيَوْمٌ

كَشَهْرٍ وَيَوْمٌ كَجُمُعَةٍ وَسَائِرُ أَيَّامِهِ كَأَيَّامِكُمْ قُلْنَا يَا رَسُولَ اللهِ فَذَلِكَ الْيَوْمُ الَّذِي كَسَنَةٍ أَتَكْفِينَا فِيهِ صَلَاةُ يَوْمٍ قَالَ لَا اقْدُرُوا لَهُ

قَدْرَهُ قُلْنَا يَا رَسُولَ اللهِ وَمَا إِسْرَاعُهُ فِي الْأَرْضِ قَالَ كَالْغَيْثِ اسْتَدْبَرَتْهُ الرِّيحُ فَيَأْتِي عَلَى الْقَوْمِ فَيَدْعُوهُمْ فَيُؤْمِنُونَ بِهِ وَيَسْتَجِيبُونَ لَهُ

فَيَأْمُرُ السَّمَاءَ فَتُمْطِرُ وَالْأَرْضَ فَتُنْبِتُ فَتَرُوحُ عَلَيْهِمْ سَارِحَتُهُمْ أَطْوَلَ مَا كَانَتْ ذُرًى وَأَسْبَغَهُ ضُرُوعًا وَأَمَدَّهُ خَوَاصِرَ ثُمَّ

يَأْتِي الْقَوْمَ فَيَدْعُوهُمْ فَيَرُدُّونَ عَلَيْهِ قَوْلَهُ فَيَنْصَرِفُ عَنْهُمْ فَيُصْبِحُونَ مُمْحِلِينَ لَيْسَ بِأَيْدِيهِمْ شَيْءٌ مِنْ أَمْوَالِهِمْ وَيَمُرُّ بِالْخَرِبَةِ فَيَقُولُ لَهَا

أَخْرِجِي كُنُوزَكِ فَتَتْبَعُهُ كُنُوزُهَا كَيَعَاسِيبِ النَّحْلِ ثُمَّ يَدْعُو رَجُلًا مُمْتَلِئًا شَبَابًا فَيَضْرِبُهُ بِالسَّيْفِ فَيَقْطَعُهُ جَزْلَتَيْنِ رَمْيَةَ الْغَرَضِ ثُمَّ يَدْعُوهُ فَيُقْبِلُ

يَتَهَلَّلُ وَجْهُهُ يَضْحَكُ فَبَيْنَمَا هُوَ كَذَلِكَ إِذْ بَعَثَ اللهُ الْمَسِيحَ ابْنَ مَرْيَمَ فَيَنْزِلُ عِنْدَ الْمَنَارَةِ الْبَيْضَاءِ شَرْقِيَّ دِمَشْقَ بَيْنَ مَهْرُودَتَيْنِ

وَاضِعًا كَفَّيْهِ عَلَى أَجْنِحَةِ مَلَكَيْنِ إِذَا طَأْطَأَ رَأْسَهُ قَطَرَ وَإِذَا رَفَعَهُ تَحَدَّرَ مِنْهُ جُمَانٌ كَاللُّؤْلُؤِ فَلَا يَحِلُّ لِكَافِرٍ يَجِدُ رِيحَ نَفَسِهِ إِلَّا مَاتَ

وَنَفَسُهُ يَنْتَهِي حَيْثُ يَنْتَهِي طَرْفُهُ فَيَطْلُبُهُ حَتَّى يُدْرِكَهُ بِبَابِ لُدٍّ فَيَقْتُلُهُ ثُمَّ يَأْتِي عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ قَوْمٌ قَدْ عَصَمَهُمُ اللهُ مِنْهُ فَيَمْسَحُ

عَنْ وُجُوهِهِمْ وَيُحَدِّثُهُمْ بِدَرَجَاتِهِمْ فِي الْجَنَّةِ فَبَيْنَمَا هُوَ كَذَلِكَ إِذْ أَوْحَى اللهُ إِلَى عِيسَى إِنِّي قَدْ أَخْرَجْتُ عِبَادًا لِي لَا يَدَانِ

لِأَحَدٍ بِقِتَالِهِمْ فَحَرِّزْ عِبَادِي إِلَى الطُّورِ وَيَبْعَثُ اللهُ يَأْجُوجَ وَمَأْجُوجَ وَهُمْ مِنْ كُلِّ حَدَبٍ يَنْسِلُونَ فَيَمُرُّ أَوَائِلُهُمْ عَلَى بُحَيْرَةِ

طَبَرِيَّةَ فَيَشْرَبُونَ مَا فِيهَا وَيَمُرُّ آخِرُهُمْ فَيَقُولُونَ لَقَدْ كَانَ بِهَذِهِ مَرَّةً مَاءٌ ثُمَّ يَسِيرُونَ حَتَّى يَنْتَهُوا إِلَى جَبَلِ الْخَمَرِ وَهُوَ جَبَلُ

بَيْتِ الْمَقْدِسِ فَيَقُولُونَ لَقَدْ قَتَلْنَا مَنْ فِي الْأَرْضِ هَلُمَّ فَلْنَقْتُلْ مَنْ فِي السَّمَاءِ فَيَرْمُونَ بِنُشَّابِهِمْ إِلَى السَّمَاءِ فَيَرُدُّ اللهُ عَلَيْهِمْ نُشَّابَهُمْ

مَخْضُوبَةً وَيُحْصَرُ نَبِيُّ اللهِ عِيسَى وَأَصْحَابُهُ حَتَّى يَكُونَ رَأْسُ الثَّوْرِ لِأَحَدِهِمْ خَيْرًا مِنْ مِائَةِ دِينَارٍ لِأَحَدِكُمُ الْيَوْمَ فَيَرْغَبُ

نبي الله عيسى وأصحابه فيرسل الله عليهم النغف في رقابهم فيصبحون فرسى كموت نفس
واحدة ثم يهبط نبي الله عيسى وأصحابه إلى الأرض فلا يجدون في الأرض موضع شبر إلا ملأه زهمهم ونتنهم فيرغب
نبي الله عيسى وأصحابه إلى الله فيرسل الله عليهم طيرا كأعناق البخت فتحملهم فتطرحهم حيث شاء الله ثم يرسل
الله مطرا لا يكن منه بيت مدر ولا وبر فيغسل الأرض حتى يتركها كالزلفة ثم يقال للأرض أنبتي ثمرتك وردي
بركتك فيومئذ تأكل العصابة من الرمانة ويستظلون بقحفها ويبارك في الرسل حتى أن اللقحة من
الإبل لتكفي الفئام من الناس واللقحة من البقر لتكفي القبيلة من الناس واللقحة من الغنم لتكفي
الفخذ من الناس فبينما هم كذلك إذ بعث الله ريحا طيبة فتأخذهم تحت آباطهم فتقبض روح كل مؤمن
وكل مسلم ويبقى شرار الناس يتهارجون فيها تهارج الحمر فعليهم تقوم الساعة

مسلم میں نواس بن سمعان سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تمہارے اوپر دجال کے سوا کا خوف مجکو زیادہ ہے یعنی دجال کے سوا مجکو تمہارے حق میں اور فسادوں کا
زیادہ خوف ہے اگر دجال نکلا اور میں تم لوگوں میں موجود ہوں تو تم سے پہلے میں اسکو الزام دونگا اور تمکو اسکے شر سے بچا لونگا اور اگر وہ نکلا اور میں تم لوگوں
میں موجود نہوا تو ہر مرد مسلمان اپنی طرف سے اوسکو الزام دیگا اور حق تعالیٰ میرا خلیفہ ہے نگہبان ہر مسلمان پر البتہ دجال جوان گھونگر بالوں والا اور اوسکی آنکھ میں
ٹینٹ ہے گویا کہ میں اوسکی مشابہت دیتا ہوں عبد العزیٰ بن قطن کے ساتھ عبد العزیٰ ایک کافر تھا سو جو شخص کہ تم میں سے اسکو پاوے تو چاہیے کہ سورہ کہف کی شروع کی آیتیں
اوسپر پڑھے مقرر وہ نکلیگا شام اور عراق کے درمیان کی راہ سے تو خرابی ڈالیگا داہنے اور فساد اوٹھائیگا بائیں ای بندگان خدا کے ثابت رہیو صحابہ نے کہا یا رسول اللہ
اور کسقدر اوسکو زمین پر درنگی اور اقامت ہوگی حضرت نے فرمایا چالیس دن ایکدن تو سال کے برابر اور ایکدن مہینا بھر کے برابر اور ایکدن جمعہ کے برابر اور
باقی دن جیسے کہ ہیں تمہارے دن صحابہ نے کہا یا رسول اللہ سو وہ دن جو سال کے برابر ہوگا کیا ہمکو ایک ہی دن کی نماز کفایت کریگی حضرت نے فرمایا کہ نہیں تم اندازہ کر لینا
اوس دن میں بقدر اوسکے یعنی جتنی دیر کے بعد ان دنوں میں نماز پڑھتے ہو اوسیطرح اوس دن میں بھی اٹکل کر کے پڑھیو صحابہ نے کہا یا رسول اللہ اور اوسکی شتابی زمین میں
کیونکر ہوگی حضرت نے فرمایا جیسے مینہ جسکو ہوا پیچھے سے اوڑاتی ہے سو وہ ایک قوم پاس آویگا تو انکو کفر کیطرف بلاویگا سو وہ اسپر ایمان لاوینگے اور اوسکی بات
مانینگے تو آسمان کو حکم کریگا سو وہ پانی برساویگا اور زمین کو حکم کریگا سو وہ گھانس اور اناج جماویگی تو شام کو اونکے مواشی آوینگے بہت اونچی کوہان ہوکر
اور کشادہ تھن ہوکر اور کوکھیں بہت بھری ہوئی ہوجاوینگی پھر دجال دوسری قوم پاس آویگا تو انکو کفر کی طرف بلاویگا تو وہ اوسکا قول رد کرینگے یعنی
اوسکی بات نمانینگے تو انکی طرف سے پھر جاویگا تو وہ قحط زدہ ہوجاوینگے اور انکے ہاتھوں میں انکے مالوں میں سے کچھ باقی نرہیگا اور دجال ویرانے میں نکلیگا تو اوس سے

اوسکا سخت خوف غالب ہوا حضرت کو جیسا معلوم ہوا تب حدیث فرمائی اصحاب کو تسکین دی کہ اگر میری زندگی میں دجال آیا تو میں کفایت کرتا ہوں اونسے تم
سے اور میرے بعد خدا میرا خلیفہ ہے اہل ایمان کو بچاویگا پھر اوسکی نشانیاں بتلائیں اور سورۂ کہف کا پڑھنا ارشاد کیا سورۂ کہف کے شروع کی دس آیتوں میں منع ہے دجال کی تاثیر سے
پھر دجال کا تمام قصہ اور حضرت عیسیٰ کا نزول اور اوسکا حضرت عیسیٰ کے ہاتھ سے قتل ہونا اور بعد اوسکے یاجوج ماجوج کا نکلنا اور اونکی کثرت اور شوکت ظاہر کرنا
اور بعد چند کے بارہ دات کس وقت میں قیامت کا قائم ہونا ارشاد کیا دجال اور یاجوج ماجوج کو خدا اتنی طاقت دیگا اہل ایمان کے امتحان کے واسطے کہ کوئی اونکے
دائو میں آتا ہے اور کوئی ایمان پر ثابت رہتا ہے اہل ایمان کو لازم ہے کہ جب کسی کافر یا خلاف شرع فقیر سے خرق عادات دیکھے تو اوسکا ظاہر کرنا اعتقاد نکرے اوسکو دجال
کا تابع جانے ایمان اوپر ثابت رکھے شعبدہ بازی پر خیال کرے کرامات اوسکا نام ہے جو ولی یعنی متقی مومن سے ہووے اور جو کافر اور بدعتی فاسق سے ہووے اوسکو استدراج

۲۰۸۱ کہتے ہیں ق حُذَيْفَةُ فِتْنَةُ الرَّجُلِ فِيْ اَهْلِهٖ وَمَالِهٖ وَنَفْسِهٖ وَوَلَدِهٖ وَجَارِهٖ يُكَفِّرُهَا الصِّيَامُ وَالصَّلٰوةُ وَالصَّدَقَةُ وَالْاَمْرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيُ عَنِ الْمُنْكَرِ بخاری اور مسلم میں حذیفہ رض سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قصور مرد کا اوسکے گھر والوں کے حق میں اور اوسکے مال اور جان اور لڑکی اور ہمسایہ میں اوسکو روزہ اور نماز اور صدقہ اور نیک بات بتلانا
اور برے کام سے روکنا دور کر ڈالتا ہے ف یعنی اگر آدمی سے جان مال جورو لڑکی ہمسایہ کی قسم کچھ قصور یا ناانصافی ہو جاوے گی تو ان عبادتوں سے معاف ہو جاویگی

۲۰۸۲ ع عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ فِرَاشٌ لِلرَّجُلِ وَفِرَاشٌ لِامْرَاَتِهٖ وَالثَّالِثُ لِلضَّيْفِ وَالرَّابِعُ لِلشَّيْطَانِ مسلم میں عبداللہ بن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
ایک بچھونا مرد کا اور دوسرا بچھونا اوسکی جورو کا اور تیسرا بچھونا مہمان کا اور چوتھا بچھونا شیطان کا ف یعنی حاجت سے زیادہ فرش رکھنا نام اور فخر کو شیطانی کام

۲۰۸۳ ہے اور اگر مہمانوں کے واسطے چار پانچ زیادہ فرش رکھے تو درست ہے منع وہی ہے جو بے حاجت ہو ع اَبُوْ مُوْسٰى وَاَنَسٌ فَضْلُ عَائِشَةَ عَلَى النِّسَاءِ كَفَضْلِ الثَّرِيْدِ
عَلٰى سَائِرِ الطَّعَامِ مسلم میں ابوموسیٰ اور انس رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عائشہ کی فضیلت عورتوں پر جیسے ثرید کی فضیلت باقی کھانوں پر ف ثرید
اوس کھانے کو کہتے ہیں کہ روٹی کو شوربے میں بھگویا ہو عرب میں یہ کھانا نہایت پسند تھا سب کھانوں سے زیادہ حضرت عائشہ رض علم اور آداب حضرت سے اور

۲۰۸۴ عورتوں کے زیادہ سیکھے تھی اسواسطے اونکی فضیلت حضرت نے بیان فرمائی ع جَابِرٌ كُلُّكُمْ مَغْفُوْرٌ لَهٗ اِلَّا صَاحِبَ الْجَمَلِ الْاَحْمَرِ قَالَهٗ عَلٰى ثَنِيَّةِ الْمُرَارِ
مسلم میں جابر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا سو تم میں سے ہر ایک شخص بخشا گیا مگر سرخ اونٹ والا یہ حضرت نے ثنیۃ المرار پر فرمایا ف ثنیۃ المرار ایک ٹیلا تھا حضرت نے
فرمایا جو اوسپر چڑھ جاوے اوسکا گناہ بخشا جاوے سب اصحاب اوسپر چڑھ گئے ایک گنوار رہ گیا تھا سرخ اونٹ تلاش کرتا تھا اوسنے کہا کہ اونٹ کا ملنا میرے

۲۰۸۵ نزدیک بخشش سے زیادہ پیارا ہے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی معلوم ہوا کہ دنیا کی محبت آخرت کو بگاڑتی ہے ق اَبُوْ هُرَيْرَةَ فِي الْحَبَّةِ السَّوْدَاءِ شِفَاءٌ
مِنْ كُلِّ دَاءٍ اِلَّا السَّامَ بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کلونجی میں ہر بیماری کی دوا ہے سواے موت کے ف یعنی سرد بیماریوں کی

۲۰۸۶ کلونجی دوا ہے باقی اسکی تفصیل ساتویں باب میں گذری ق اَبُوْ هُرَيْرَةَ فِيْ كُلِّ كَبِدٍ حَرّٰى اَجْرٌ بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا

عمر فاروق رضی نے ان کو تیما اور اریحا کی طرف نکال دیا ف خیبر میں یہودی رہتے تھے جب خیبر فتح ہوا تو حضرت نے ان کے یہودیوں کو بطریق محنت مزدوری کے رہنے دیا عمر فاروق
رضی نے اپنی خلافت میں چاہا کہ ان کو خیبر سے نکال دیں یہودی بولے کہ تم ہم کو کیونکر نکالتے ہو حالانکہ تمہارے پیغمبر نے ہم کو یہاں قائم رکھا تھا عمر فاروق رضی نے کہا حدیث پیغمبر
یعنی حضرت نے اس حدیث میں تمہارے نکالنے کا اشارہ کیا ہے یہودی نے کہا کہ ابوالقاسم کی کلام ٹھٹھے کی راہ سے تھا عمر فاروق نے کہا او دشمن خدا کے تو جھوٹا ہے یعنی ٹھٹھا
کرنا پیغمبر کی شان نہیں پھر ان کو شام کی طرف نکال دیا ان بستیوں میں جا کر بسے تیما اور اریحا نام ہیں ۲۰۹۹ عقبة بن الحارث كيف وقد زعمت
ان قد ارضعتكما وفي رواية كيف وقد قيل دعها عنك فانه كان تزوج ام يحيى بنت ابي اهاب بن عزيز فجاءت امرأة سوداء فقالت
قد ارضعتكما مسلم میں عقبہ بن حارث رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ کیونکر ہوگا اور حال آنکہ وہ کہتی ہے کہ میں نے تم دونوں کو دودھ پلایا
اور دوسری روایت یوں ہے کہ یہ کیونکر ہوگا اور حال آنکہ یہ بات کہی گئی کی گفتگو ہوئی اس عورت کو اپنے نکاح سے چھوڑ دے حضرت عقبہ نے فرمایا حاصل یہ ہے ام یحییٰ
ابی اہاب بن عزیز کی بیٹی سے نکاح کیا پھر ایک سیاہ عورت آئی اور کہا کہ میں نے تم دونوں جورو خاوند کو دودھ پلایا تھا ف جب اس عورت نے یہ کہا تو عقبہ
نے کہا کہ مجھ کو معلوم نہیں کہ اس نے تم کو دودھ پلایا ہو پھر اس عورت کے لوگوں سے پوچھا انہوں نے بھی انکار کیا پھر عقبہ حضرت کے پاس آئے حضرت نے یہ حدیث فرمائی امام مالک کا
یہی مذہب ہے کہ فقط ایک عورت کے قول پر رضاعت میں تفریق ثابت ہو جاتی ہے لیکن اور اماموں کے مذہب میں ایک عورت کے قول کا کچھ اعتبار نہیں یا
دو مرد کہیں یا ایک مرد اور دو عورتیں ہوں اور کہتے ہیں کہ اس حدیث کا یہ مطلب ہے کہ حضرت نے یہ حکم از راہ احتیاط اور تقویٰ فرمایا نہ از راہ فتویٰ ۲۱۰۰ ق انس
كيف يفلح قوم شجوا نبيهم وكسروا رباعيته وهو يدعوهم فانه لم يخرجه البخاري واسنده مسلم بخاری اور مسلم میں انس رض سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کیونکر بھلا ہوگا اوس قوم کا جنہوں نے اپنے پیغمبر کا سر زخمی کیا اور دانت توڑا اور حال آنکہ وہ ان کو طرف اللہ کے بلاتا ہے یہ حضرت نے جنگ احد میں
فرمایا بخاری نے اس حدیث کی سند نہیں ذکر کی اور مسلم نے پوری سند بیان کی ق ابن مسعود ان لكل غادر لواء يوم القيامة بقدر غدرته ۲۱۰۱
بخاری اور مسلم میں عبد اللہ بن مسعود رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا قیامت کے دن ہر عہد شکن دغاباز کا ایک جھنڈا ہوگا بقدر اوس کی دغابازی کے ف یہ اسواسطے
ہوگا تا کہ وہ فضیحت ہو ۲۱۰۲ م ابن عباس اريد الصلاة فأتوضأ ويروى لم أصلي فأتوضأ ويروى اريد ان اصلي فاتوضأ قاله حين خرج من الخلاء فأتي
بطعام فقيل الا تتوضأ مسلم میں عبد اللہ بن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کیوں وضو کروں کیا نماز کیواسطے اور ایک روایت یوں ہے
کس واسطے کیا مجھ کو نماز پڑھنا ہے جو وضو کروں اور دوسری روایت یوں ہے کہ کیا میں نماز کا ارادہ کرتا ہوں جو وضو کروں یہ حضرت نے اوس وقت فرمایا کہ
آپ پاخانہ سے نکلے تو آپ کے آگے کھانا رکھا گیا سو لوگوں نے کہا کہ آپ وضو نہیں کرتے ف پورا قصہ یوں ہے کہ پھر حضرت نے کھایا اور ہاتھ میں پانی نہ لگایا اس
حدیث سے معلوم ہوا کہ وضو کرنا نماز کے واسطے ہے کھانے کیواسطے واجب نہیں ہے جب کھانا کھاوے پہلے ہاتھ دھونا مستحب ہے لیکن حضرت نے اسواسطے ہاتھ نہ دھوئے تا کہ لوگوں کو

براستہ ہو اور اگر محتاج ہو صدقہ کسی کا لاتا یا قرض لاوے تو لازم ہے کہ ان کی زیادہ تنگی نہ کرے ۲۱۰۹ ج مَعَاذَ اللّٰهِ اَنْ يَتَحَدَّثَ النَّاسُ اَنِّیْ اَقْتُلُ اَصْحَابِیْ اِنَّ هٰذَا وَاَصْحَابَهٗ
يَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا يُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ يَمْرُقُوْنَ مِنْهُ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ مسلم میں جابر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میں خدا کی پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ لوگ کہہ جاویں
کہ میں اپنے ساتھیوں کو قتل کرتا ہوں البتہ یہ شخص اور اس کے ساتھی قرآن پڑھتے ہیں لیکن ان کے گلے سے نیچے نہیں اترتا یعنی قرآن کی تاثیر ان کے دلوں تک نہیں پہنچتی یہ لوگ دین سے نکل جاتے ہیں
تیر جیسے شکار سے پار ہو جاتا ہے ف ذی الخویصرہ ایک منافق تھا اس نے حضرت سے کہا کہ آپ انصاف سے نہیں تقسیم کرتے حضرت نے فرمایا کہ اگر میں انصاف نہ کروں گا تو کون کرے گا عمر فاروق
رض نے کہا یا حضرت اگر حکم ہو تو میں اس منافق کو مار ڈالوں تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی ہر چند یہ بے دین لائق قتل کے ہیں لیکن بدنامی ہوگی کہ پیغمبر اپنے ساتھیوں کو
قتل کرتا ہے تو لوگ ملاقات سے وحشت کریں گے اسلام سے محروم رہیں گے معلوم ہوا کہ حاکم کو مصلحت کا لحاظ بھی ضرور ہے یعنی جگہ ٹال جایا جاوے ۲۱۱۰ م سَلْمَانُ بْنُ عَامِرٍ مَعَ الْغُلَامِ
عَقِيْقَةٌ فَاَهْرِيْقُوْا عَنْهُ دَمًا وَاَمِيْطُوْا عَنْهُ الْاَذٰى مسلم میں سلمان بن عامر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ لڑکا پیدا ہو تو اس کے ساتھ عقیقہ ہے سو بہاؤ اس کی طرف سے
خون یعنی ذبح کرو اور دور کرو اس سے تکلیف اور نجاست کو یعنی سر کے بال مونڈو اور غسل دو ف جب لڑکا پیدا ہو تو ساتویں دن عقیقہ کرے اگر لڑکا ہے تو دو بکریاں اور لڑکی ہو تو
ایک بکری ذبح کرے ۲۱۱۱ [illegible] كَعْبُ بْنُ عُجْرَةَ مُعَقِّبَاتٌ لَا يَخِيْبُ قَائِلُهُنَّ اَوْ فَاعِلُهُنَّ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ مَكْتُوْبَةٍ ثَلٰثٌ وَّثَلٰثُوْنَ تَسْبِيْحَةً وَّثَلٰثٌ وَّثَلٰثُوْنَ تَحْمِيْدَةً وَّاَرْبَعٌ وَّثَلٰثُوْنَ تَكْبِيْرَةً
مسلم میں کعب بن عجرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ذکر و حمد العاطی ہیں ہر نماز بعد پڑھنے والا ان کا کبھی نامراد نہیں ہوتا الفاظ یہ ہیں
تینتیس بار سبحان اللہ اور تینتیس بار الحمد للہ اور چونتیس بار اللہ اکبر ۲۱۱۲ خ الْمِسْوَرُ بْنُ مَخْرَمَةَ مَعِیْ مَنْ تَرَوْنَ وَاَحَبُّ الْحَدِيْثِ اِلَیَّ اَصْدَقُهٗ فَاخْتَارُوْا اِحْدَى
الطَّائِفَتَيْنِ اِمَّا الْمَالَ وَاِمَّا السَّبْیَ وَقَدْ كُنْتُ اسْتَاْنَيْتُ بِكُمْ قَالَهٗ لِوَفْدِ هَوَازِنَ حِيْنَ جَاءُوْهُ مُسْلِمِيْنَ فَسَاَلُوْهُ اَنْ يَّرُدَّ اِلَيْهِمْ اَمْوَالَهُمْ
وَسَبْيَهُمْ بخاری میں مسور بن مخرمہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا میرے ساتھ لشکر کو تم دیکھتے ہو اور میرے نزدیک سچی بات پسند ہے سو تم دو باتوں
سے ایک بات اختیار کرو یا مال لو یا جورو لڑکے اور میں نے تمہاری انتظاری کی تھی یہ حضرت نے ہوازن کے ایلچیوں سے فرمایا جبکہ وہ حضرت پاس مسلمان ہو کر آئے
پھر انہوں نے یہ سوال کیا کہ حضرت ہمارے مال اور جورو لڑکے پھیر دیں ف جنگ حنین میں ہوازن کی قوم پر فتح ہوئی ان کے جورو لڑکے گرفتار ہوئے اول حضرت نے ان کی
انتظاری کی کہ اگر مسلمان ہو ویں تو ان کے مال اور آدمیوں کو پھیر دوں ان کے آنے میں دیر ہوئی تب حضرت نے ان کے مال اور آدمی لشکر کو تقسیم کر دیئے بعد اس کے وہ لوگ مسلمان
ہو کر آئے اور اپنے مال اور آدمی مانگنے لگے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی پھر انہوں نے مال چھوڑا اپنے آدمی لینا اختیار کیا حضرت نے لشکر کو راضی کر کے ان کے جورو لڑکے پھیر دیئے
۲۱۱۳ خ اِبْنُ عُمَرَ مَفَاتِيْحُ الْغَيْبِ خَمْسٌ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا اللّٰهُ لَا يَعْلَمُ اَحَدٌ مَا يَكُوْنُ فِیْ غَدٍ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا يَعْلَمُ اَحَدٌ مَا يَكُوْنُ فِی الْاَرْحَامِ وَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَاذَا تَكْسِبُ
غَدًا وَمَا تَدْرِیْ نَفْسٌ بِاَیِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ وَمَا يَدْرِیْ اَحَدٌ مَتٰى يَجِیْءُ الْمَطَرُ بخاری میں عبد اللہ بن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کنجیاں غیب کی پانچ ہیں ان کو
کوئی نہیں جانتا سوا خدا کے کوئی نہیں جانتا کہ کل کیا ہوگا سوا خدا کے اور کوئی نہیں جانتا کہ عورت کے پیٹ میں کیا ہے لڑکی یا لڑکا اور کوئی بھی نہیں جانتا کہ کل کیا کریگا اور

کرتی ہی نہیں جانتا کہ کل کیا ہوگا اور کوئی نہیں جانتا کہ مینہ کب آئیگا ف یعنی غیب کی بات بالیقین سوائے خدا کے کوئی نہیں جانتا غیب کا مدار وہ سارے عالم پر ہے
اسکی کوئی کسی سے یقین نہیں کہ پھر کوئی بات حسب ارشاد یا امارت کر لیتے ہیں اور تیز نگہ ہوتی ہے اور اولیا کو الہام اور علم حاصل ہوتا ہے لیکن غیب بالذات بیقین اللہ کے سوا معلوم ہونا علاوہ اسکے
نبی اور امام ہر وقت تابع نہیں ہوتے کہ جب چاہیں دریافت کرلیں نجوم اور رمل وغیرہ میں یقین نہیں حاصل ہوتا صرف ساتھ اٹکل ہے پر اکثر مخالف ہوتا ہے
کبھی موافق بھی پڑ جاتا ہے اور ہر چند علم طب میں حاملہ عورت کی علامات لکھی ہیں کہ پیٹ میں لڑکی ہے یا لڑکا پھر علامات اور قرائن پر مدار ٹھہرا تو غیب دانی
نہوئی علاوہ اسکے اکثر خطا بھی ہوتی ہے اور یہ تو کبھی نہیں معلوم ہوتا کہ لڑکا گورا ہے یا کالا اور اسکے اعضا درست ہیں یا ناقص خلاصہ یہ کہ علم غیب خدا کو مخصوص ہے

۲۱۱۴ بالیقین بے تردد کسیکو نہیں معلوم ہو سکتا اور یہی عقیدہ ہے اہل اسلام کا جسکے اس اعتقاد میں خلل ہے بالیقین اسکے ایمان میں خلل ہے ۞ اَبُوهُرَيْرَةَ مِنْ اَشَدِّ اُمَّتِي لِي حُبًّا نَاسٌ
يَكُونُونَ بَعْدِي يَوَدُّ اَحَدُهُمْ لَوْ رَآنِي بِاَهْلِهِ وَمَالِهِ مسلم میں ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا میری امت سے زیادہ تر محبت میرے لوگ ہیں
جو میرے بعد ہونگے کوئی ان میں سے چاہیگا کہ کاش مجھکو دیکھتا اپنے اہل و عیال اور مال کے بدلے یعنی حسرت کی تمنا دیدار میں اپنے اہل عیال و مال فدا کرنیکا آرزومند ہوگا

۲۱۱۵ شعر حب احمد سر ایمان ۞ جان و مال اسکی جھلک پر قربان ۞ وَعَبْدُ اللهِ بْنُ عَمْرٍو مِنَ الْكَبَائِرِ شَتْمُ الرَّجُلِ وَالِدَيْهِ قَالُوا يَا رَسُولَ اللهِ وَهَلْ يَشْتِمُ الرَّجُلُ
وَالِدَيْهِ قَالَ نَعَمْ يَسُبُّ اَبَا الرَّجُلِ فَيَسُبُّ اَبَاهُ وَيَسُبُّ اُمَّهُ فَيَسُبُّ اُمَّهُ بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن عمرو رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا ماں باپ کو گالی دینا
بڑے گناہوں سے ہے صحابہ نے کہا یا رسول اللہ کوئی مرد اپنے ماں باپ کو بھی گالی دیتا ہے حضرت نے فرمایا ہاں گالی دیتا ہے کسی اور مرد کے باپ کو تو وہ اسکے باپ کو گالی دیتا ہے
اور یہ اور کسی کی ماں کو گالی دیتا ہے تو وہ اسکی ماں کو گالی دیتا ہے ف یعنی جب کسی کے ماں باپ کو گالی دی تو وہ بھی اسکے ماں باپ کو گالی دیگا تو حقیقت میں اپنے ماں باپ کو گالی دلانے کا

۲۱۱۶ یہی باعث ہوا ہے اَبُوهُرَيْرَةَ مِنْ خَيْرِ مَعَاشِ النَّاسِ لَهُمْ رَجُلٌ مُمْسِكٌ عِنَانَ فَرَسِهِ فِي سَبِيلِ اللهِ يَطِيرُ عَلَى مَتْنِهِ كُلَّمَا سَمِعَ هَيْعَةً اَوْ فَزْعَةً طَارَ عَلَيْهِ يَبْتَغِي
الْقَتْلَ وَالْمَوْتَ مَظَانَّهُ اَوْ رَجُلٌ فِي غُنَيْمَةٍ فِي رَأْسِ شَعَفَةٍ مِنْ هٰذِهِ الشَّعَفِ اَوْ بَطْنِ وَادٍ مِنْ هٰذِهِ الْاَوْدِيَةِ يُقِيمُ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتِي الزَّكٰوةَ
وَيَعْبُدُ رَبَّهُ حَتّٰى يَاْتِيَهُ الْيَقِيْنُ لَيْسَ مِنَ النَّاسِ اِلَّا فِي خَيْرٍ مسلم میں ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ سب لوگوں کی زندگانی سے بہتر مرد کی زندگانی
ہے جو جہاد میں اپنے گھوڑے کی باگ تھامے ہوئے ہے دوڑتا پھرتا ہے اوسکی پیٹھ پر جسکہ شور یا گھبراہٹ سنتا ہے دوڑ پڑتا ہے اپنے قتل ہونے اور موت کو موت کے مقاموں میں تلاش
کرتا پھرتا ہے یا اوس مرد کی زندگانی بہتر ہے جو بکریاں لیکر کسی پہاڑ کی چوٹی پر انہیں پہاڑوں کی چوٹیوں سے یا کسی نالے میں انہیں نالوں میں سے رہتا ہے نماز کو قائم رکھتا
اور زکوٰۃ دیتا ہے اور اپنے رب کی عبادت کرتا ہے مرتے دم تک آدمیوں سے کوئی شخص جز بھلائی کے نہیں ف حضرت نے اس حدیث میں تنہا رہنے کو سب سے افضل فرمایا ایک
مجاہد جان باز کو دوسرے گوشہ گیر عابد کو گوشہ گیری میں ہزاروں فائدے ہیں غیبت اور حسد و حق تلفی اور شر فساد سے پناہ ہے فراغت سے عبادت ہو سکتی ہے لیکن
گوشہ گیری اوس وقت میں بہتر ہے کہ اسلام ضعیف ہو جاوے اور عالم میں شر و فساد پھیلے درستی کی توقع باقی نرہے اور اگر ایسا نہو تو لوگوں کے اندر رہنا افضل ہے

٢١١٧ چنانچہ احادیث مین آیا ہی کہ لوگوں مین سنا اور انکی نشانیاں سنا کرتا کبری ہو نفس ہو ف مِنْ مُحَمَّدٍ عَبْدِ اللهِ وَرَسُولِهِ إِلَى هِرَقْلَ عَظِيمِ الرُّومِ سَلَامٌ عَلَى مَنِ
اتَّبَعَ الْهُدَى أَمَّا بَعْدُ فَإِنِّي أَدْعُوكَ بِدِعَايَةِ الْإِسْلَامِ وَفِي رِوَايَةٍ بِدَاعِيَةِ الْإِسْلَامِ أَسْلِمْ تَسْلَمْ وَأَسْلِمْ يُؤْتِكَ اللهُ أَجْرَكَ مَرَّتَيْنِ فَإِنْ تَوَلَّيْتَ فَإِنَّ عَلَيْكَ إِثْمَ
الْأَرِيسِيِّينَ وَيَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا إِلَى كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلَّا نَعْبُدَ إِلَّا اللهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا إِلَى قَوْلِهِ فَقُولُوا اشْهَدُوا بِأَنَّا مُسْلِمُونَ
كَتَبَهُ إِلَى قَيْصَرَ بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن عباس سے روایت ہی کہ حضرت نے روم کے بادشاہ کو ہرقل نام تھا خط لکھا کہ یہ خط ہی محمد خدا کے رسول کا ہرقل کی طرف
جو روم کا سردار ہی اور سلام ہی اوس پر جو راہ راست پر چلا بعد اسکے مین تجھکو بلاتا ہوں اسلام کی دعوت سے اسلام قبول کر تاکہ تو دین و دنیا میں سلامت رہے اور تو مسلمان ہو جا خدا
تجھکو دوہرا ثواب دیگا یعنی ایک ثواب عیسوی دین قبول کرنیکا اور دوسرا ثواب محمدی ہونیکا اور اگر تو نے اسلام قبول کیا تو تیرے اوپر رعیت اور تابعداروں کا
گناہ پڑیگا یعنی جب تو مسلمان ہوا تو رعیت بھی مسلمان ہوگی تو اونکی گمراہی کا عذاب تجھپر ہوگا اور اے کتاب والو آجاؤ اس بات پر جو ہمارے اور تمہارے درمیان
برابر ہے وہ بات یہ ہے کہ ہم اور تم خدا کے سوا کسیکی عبادت اور پرستش نکریں اور کسی چیز کو اوسکے ساتھ شریک نٹھہراویں اور ہم میں سے بعضے آدمی بعضوں کو خدا کے
سوا اپنا رب اور مالک نبناویں سو اگر اہل کتاب توحید سے منہ موڑیں تو اون سے کہدو کہ تم گواہ ہو کہ ہم تو مسلمان ہیں حکم الٰہی کے مطیع ہیں ف صحیح بخاری میں
عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ ابو سفیان نے مجھسے قصہ نقل کیا کہ جب سے اور حضرت سے حدیبیہ مین صلح ہوئی تو مین شام کے ملک مین تھا اوسی زمانہ مین حضرت نے
دحیہ کلبی کے ہاتھ روم بادشاہ کو خط بھیجا سو دحیہ کلبی نے روم کے سردار کو خط دیا اوسنے روم کے بادشاہ کو حوالے کیا ہرقل کو جو روم کا بادشاہ اوس وقت مین آیا تھا
ہرقل نے کہا کہ اگر اس شخص کا جو آپکو پیغمبر جانتا ہی کوئی اہل قوم ہو تو بلاؤ سو میری طلبی ہوئی مع چند قریش کے ہرقل نے پوچھا کہ تم لوگون میں سے اس پیغمبر کا
رشتہ مین کون شخص زیادہ تر قریب ہے میں نے کہا کہ مین تو مجھکو لوگون نے بادشاہ کے سامنے بٹھلایا اور میرے ساتھی میرے پیچھے بیٹھے پھر مترجم یعنی دو بھاشیا
طلب ہوا بادشاہ نے کہا میرے ساتھیوں سے کہ میں اس شخص سے کچھ پوچھتا ہوں اگر یہ جھوٹ بولے تو تم اسکو جھٹلائیو ابو سفیان نے کہا کہ قسم خدا کی اگر دروغ گوئی
مشہور ہونیکا ڈر ہوتا تو مین حضرت کے حال میں کچھ جھوٹھ بولتا بادشاہ نے پوچھا کہ اس پیغمبر کا حسب اور نسب کیسا ہی مین نے کہا ہم لوگوں مین وہ نہایت شریف
اور عمدہ خاندان کے ہین بادشاہ نے پوچھا کہ اسکے باپ دادے میں کوئی بادشاہ بھی تھا میں نے کہا کہ نہیں بادشاہ نے پوچھا کہ نبوت کے دعوی سے پہلے کبھی جھوٹھ بولنے کی
تہمت بھی اسکو لگی ہے میں نے کہا کہ نہیں بادشاہ نے کہا کہ سردار لوگ اوسکے تابع ہوئے ہین یا غریب لوگ میں نے کہا غریب اسکے تابع ہوئے ہین بادشاہ نے کہا اوسکے ساتھی
بڑھتے جاتے ہین یا گھٹتے ہین میں نے کہا نہیں بلکہ بڑھتے جاتے ہیں بادشاہ نے کہا کہ کوئی اوسکے دین سے پھر بھی جاتا ہی ناخوش ہو کر میں نے کہا کہ نہیں بادشاہ
نے کہا کہ تمسے اور اوس سے لڑائی بھی ہوتی ہے مین نے کہا ہاں بادشاہ نے لڑائی کا حال پوچھا کیا ہی میں نے کہا کبھی وہ ہمپر غالب آتا ہی کبھی ہم اوسپر غالب ہوتے ہیں
بادشاہ نے کہا کبھی قول کر کر دغا بھی کرتا ہی میں نے کہا کہ نہیں لیکن اب سے اور اوس سے صلح ہوئی ہی ہمکو نہیں معلوم کہ اب کیا کرے مگر یہ کہ ابو سفیان نے کہا واللہ اتنی

یہ بات تم لوگوں میں پہلے کسی نے کہی ہے میں نے کہا نہیں پھر بادشاہ نے پوچھا کیا کبھی آگے بھی کسی نے اس طرح نبوت کا دعوی کیا ہے کہا کہ تم لوگوں میں اسکا باپ دادا بادشاہ کوئی ہوا ہے
کہ میں نے اسکا جواب دیا تو کہا کہ شریف اور عالی خاندان ہے سو پیغمبر لوگ اسی طرح اپنی قوم میں شریف اور نجیب خاندان ہوا کرتے ہیں اور میں نے پوچھا کہ
اسکے باپ دادا میں کوئی بادشاہ تھا تو کہا نہیں اگر کوئی بادشاہ ہوا ہوتا تو میں کہتا کہ یہ شخص چاہتا ہے کہ اپنے باپ دادا کی سلطنت لے چاہتا ہے اور میں نے اسکے
تابعداروں کا حال پوچھا کہ سردار ہیں یا غریب تو کہا غریب ہیں یہی حال ہے پیغمبروں کا کہ اول غریب لوگ اطاعت کرتے ہیں بعد بھی بڑے آدمی غرور و تعصب سے
میں نے پوچھا کہ صورت سے قبل کبھی اسکی دروغگوئی بھی ثابت ہوئی ہے تو کہا کہ نہیں تو میں نے جانا کہ جو کبھی آدمیوں پر جھوٹ نہ باندھیگا بھلا وہ اللہ پر کیونکر جھوٹ
باندھیگا اور میں نے تجھ سے پوچھا کہ اسکو لوگ دین سے ناخوش ہو کر پھر بھی جاتے ہیں تو کہا کہ نہیں یہی حال ہے ایمان کے نور کا جب دل میں رچ گیا پھر ایمان کی چاشنی
کہ اسکو تغیر نہیں ہوتا اور میں نے تجھ سے پوچھا کہ اسکے لوگ زیادہ ہوتے جاتے ہیں یا کم تو کہا زیادہ ہوتے ہیں یہی حال ایمان کا ہے کہ اسکو ترقی ہوتی ہے یہاں تک کہ کمال کو
پہونچتا ہے اور میں نے کہا کہ اسکی لڑائی کا کیا حال ہے تو کہا کہ کبھی وہ غالب آتا ہے اور کبھی ہم سو یہی سنت ہے پیغمبروں کی کہ اول امتحان لوگوں کی آزمایش ہوتی ہے پھر انجام کو
فتح نصیب ہوتی ہے اور میں نے پوچھا کہ وہ دغا بھی کرتا ہے تو کہا کہ نہیں یہی عادت ہوتی ہے پیغمبروں کی کہ وہ ہرگز دغا نہیں کرتے اور میں نے پوچھا کہ ایسا دعوی اسکی
قوم میں کسی اور شخص نے بھی کیا تھا تو کہا کہ نہیں سو اگر ایسا کسی نے دعوی کیا ہوتا تو میں جانتا کہ یہ شخص بھی اپنی قوم کی راہ پر چلا اگلوں کی طرح اسکو بھی
ہوس ہوئی ہے پھر بادشاہ نے کہا کہ کیا چیز تمکو بتلاتا ہے میں نے کہا کہ ہمکو نماز اور زکوۃ اور صلہ رحمی اور پرہیزگاری سکھلاتا ہے بادشاہ نے کہا کہ اگر یہ سب باتیں
سچی ہیں تو عنقریب وہ شخص پیغمبر ہے اور میں جانتا تھا کہ اس وقت میں پیغمبر ظاہر ہوا چاہتا ہے لیکن یہ گمان نہ تھا کہ تم عرب لوگوں میں ہوگا اور اگر میں جانتا
کہ میں اس تک پہونچ سکونگا تو میں اسکے دیدار کا عاشق ہوتا اور اگر میں اسکے پاس ہوتا تو میں اسکے قدم دھوتا اور البتہ اسکی سلطنت اور حکومت میرے
قدم کے نیچے تک پہونچیگی پھر بادشاہ نے حضرت کا خط مانگا اور پڑھا جب خط پڑھ چکا تو اہل دربار میں بہت گفتگو اور نہایت غل اور شور ہوا پھر ہم جو حکم کے
دربار سے نکالے گئے تو ابو سفیان نے کہا کہ بڑا اخراج ہوا تو میں نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ محمد کا یہ رتبہ پہنچا کہ بادشاہ روم اس سے ڈرتا ہے سو جسکا مجکو یقین ہو گیا تھا کہ
حضرت سب پر غالب ہونگے یہاں تک کہ خدا نے مجکو اسلام میں داخل کیا راوی نے کہا کہ پھر ہرقل نے روم کے سرداروں کو ایک مکان میں جمع کیا اور دروازے بند کروا لیے
پھر اس نے کہا کہ اے روم کے لوگو اگر قیامت تک اپنی ہدایت اور بہتری چاہتے ہو اور اپنی سلطنت کا قیام چاہتے ہو تو اس پیغمبر کا ایمان لاؤ سو روم کے سردار بھڑک کر اور
گورخروں کی طرح بھاگے لیکن دروازے بند پائے پھر بادشاہ نے انکو بلایا اور کہا کہ میں نے تمہارے دین کی مضبوطی آزمائی تھی شاباش جو بات مجکو پسند تھی وہ ہی تم نے
کی پھر تو ان لوگوں نے بادشاہ کو سجدہ کیا اور خوش ہو گئے ف ہرقل روم کا بادشاہ نصرانی تھا اپنے دین کا بڑا عالم تھا اور اسپر حضرت کی نبوت کی حقیقت
ثابت ہو گئی تھی لیکن اپنی قوم کی حرص سے مسلمان نہ ہو سکا ہجری چھٹے سال حضرت نے بادشاہوں کو خط لکھے اسلام کی دعوت کی سب بادشاہوں میں سے تین بادشاہ

بالشك من إبراهيم إذ قال رب أرني كيف تحيي الموتى قال أولم تؤمن قال بلى ولكن ليطمئن قلبي ويرحم الله لوطا لقد كان يأوي إلى ركن شديد ولو لبثت في السجن طول لبث يوسف لأجبت الداعي بخاری اور مسلم میں ابی ہریرہ رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ابراہیم سے زیادہ ہم شک کے لائق ہیں جبکہ ابراہیم نے کہا کہ اے رب مجھکو دکھلا دے کہ تو مردوں کو کیونکر زندہ کرتا ہے خدا نے فرمایا کیا تجھکو اسکا یقین نہیں ابراہیم نے کہا یقین کیوں نہیں لیکن یہ چاہا اسواسطے ہے کہ میرے دل کو اطمینان ہو جاوے اور خدا رحم کرے لوط پر انہوں نے آرزو کی تھی کہ مضبوط مکان میں پناہ پکڑیں اور اگر مجھکو قید خانے میں رہنا پڑتا اسقدر دراز رہنا جسقدر یوسف کے تو میں بلانے والے کی بات مان لیتا یعنی نکل آتا اور اسکے ساتھ چلا جاتا **ف** حضرت نے حضرت ابراہیم کا ذکر کر کے ایک شبہہ دفع کیا یعنی اگر کوئی کہے کہ حضرت ابراہیم کو مردہ جلانے میں شک تھی اسیواسطے دیکھنے کی درخواست کی اور ہمارے نبی نے کبھی ایسی درخواست نہیں کی سو حضرت نے یہ شبہہ اسطرح دفع کیا کہ مجھکو تو مردہ زندہ ہونے میں کچھ تردد اور شک نہیں تو ابراہیم کو بطریق اولی نہ تھی اور اگر اونکو شک ہوتی تو ہمکو بھی البتہ ہوتی اور حضرت لوط کا قصہ یہ ہے کہ جب کافر لوگ حضرت لوط کے مہمانوں کی بے عزتی چاہتے تھے حضرت لوط نہایت غمگین ہوئے اور گھبرا گئے اور یہ تمنا اور شوق کی کہ کاش مجھکو دفع کرنیکا زور ہوتا یا پناہ لینے کیواسطے کوئی مضبوط مکان ملتا حضرت نے اس قصے کی طرف اشارہ کیا کہ خدا لوط پر رحم کرے کہ بغیر خدا پر اعتماد کرنا یعنی مضبوط مکان کی تمنا کرنا شان نبوت کے مناسب تھا اور حضرت یوسف کا قصہ یہ ہے کہ جب زلیخا کی مطلب براری حضرت یوسف سے نہوئی تو اوسنے اونکو قید کروا دیا تہمت لگا کر چودہ برس قید رہے جب بادشاہ کے نزدیک حضرت یوسف کا کمال خواب کی تعبیر کہنے سے معلوم ہوا تو بادشاہ نے اونکو بلایا حضرت یوسف نے بلانیوالے کے ساتھ نکلنا نہ چاہا کہ اول قصور کی بات ثابت ہو تب قید خانے سے نکلیں چنانچہ بعد تحقیق عصمت اور پاکدامنی کے بادشاہ کے پاس گئے حضرت نے اس حدیث میں حضرت یوسف کے تامل اور صبر کی تعریف کی کہ باوجود طول حبس کے بدون تحقیق قید خانے سے نکلنے میں توقف کیا میں نکلنے میں توقف نکرتا بلانیوالے کے ساتھ چلا جاتا ۔

۲۱۲۲ أبو ذر نور أنى أراه **قاله** حين سأله هل رأيت ربك مسلم میں ابوذر رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا خدا اور ہے میں اوسکو کیونکر دیکھتا یعنی حضرت سے اوسنے پوچھا کہ حضرت نے اپنے رب کو کیا دیکھا تھا **ف** یعنی اسکی ذات پاک پر نور جلال کے پردے میں ہیں میری آنکھ کو دیکھنے کی طاقت کہاں

۲۱۲۳ **خ** أبو سعيد ويح عمار تدعوهم إلى الجنة ويدعونه إلى النار بخاری میں ابوسعید رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ افسوس ہے عمار پر وہ تو اونکو جنت کی طرف بلائیگا اور وہ لوگ اوسکو دوزخ کیطرف بلاوینگے **ف** حضرت علی مرتضی رض اور معاویہ رض سے لڑائی ہوئی تب عمار شہید ہوئے معلوم ہوا کہ امام برحق کی اطاعت دخول جنت کا سبب ہے اور بغاوت اور نافرمانی دخول دوزخ کا سبب ہے

۲۱۲۴ **ق** أبو سعيد ويحك إن الهجرة شأنها شديد فهل لك من إبل قال نعم قال فتعطي صدقتها قال نعم قال فهل تمنح منها قال نعم قال فتحلبها يوم وردها قال نعم قال فاعمل من وراء البحار فإن الله لن يترك من عملك شيئا **قاله** لأعرابي سأله عن الهجرة بخاری اور مسلم میں ابوسعید رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وائے بحال تیرے البتہ ہجرت کا امر تو نہایت سخت ہے سو کیا تیرے پاس اونٹ ہیں اوسنے کہا ہاں حضرت نے فرمایا تو اونکی زکوۃ دیا کرتا ہے اوسنے کہا ہاں حضرت نے فرمایا بھلا اونکو دودھ پینے کیواسطے عاریت بھی دیتا ہے اوسنے کہا ہاں حضرت نے فرمایا پانی پلانیکے دن انکا دودھ دوہتا ہے یعنی محتاجوں کو دیتا ہے اوسنے کہا ہاں حضرت نے فرمایا تو اسطرح کیا کر اسی دیہات میں

عورتوں کے پردہ میں سے جنات اترے غرض سیر گربیہ کھتا دیکھا یہ حضرت نے ایک بات کی مرتب فرمایا جبکہ لوگ ہجرت کا حال پوچھا ف قرآن حدیث میں جا بجا ہجرت کی فضیلت
مذکور ہے جو اسکو بھی ہجرت کا شوق ہوا حضرت نے اوسکی استعداد دیکھی کہ وطن چھوڑ کے ہجرت کی تکلیف نہ اٹھا سکیگا اسواسطے ہجرت سے منع کیا اور فرمایا کہ اپنے وطن
میں رہکر اور خیرات دیاکر حضرت نے نماز روزہ کا اوس کو ذکر نہیں کیا اسواسطے کہ ہر شخص کرتا اور خیرات دیتا ہی نماز روزہ کرتا ہی یہیں کچھ مال نہیں خرچ ہوتا ہے اور یہ اپنے
کرتا ہوگا ق اَبُو بَكْرَةَ وَيْحَكَ قَطَعْتَ عُنُقَ صَاحِبِكَ وَيْحَكَ قَطَعْتَ عُنُقَ صَاحِبِكَ قَالَهُ مِرَارًا بخاری اور مسلم میں ابو بکرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ

۲۱۲۵ ہای تو اپنے بھائی کی گردن کاٹی ہای تو اپنے بھائی کی گردن کاٹی یہ حضرت نے کئی بار فرمایا ف ایک شخص نے دوسرے شخص کے سامنے تعریف کی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی
یعنی تعریف آدمی کے حق میں بری ہے کہ وہ غرور میں آجاتا ہے کہیں ایسا ہوا اور جب غرور آیا تو کمالات حاصل کرنے سے رہ جاتا ہے ق اَلْمِسْوَرُ بْنُ مَخْرَمَةَ وَمَرْوَانُ وَيْلُ

۲۱۲۶ أُمِّهِ مِسْعَرُ حَرْبٍ لَوْ كَانَ لَهُ أَحَدٌ يَعْنِي أَبَا بَصِيرٍ بخاری اور مسلم میں مسور بن مخرمہ رض اور مروان بن حکم رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اوسکی ماں کی
کمبختی وہ تو لڑائی کی آگ بھڑکانے والا ہے کاش اوسکا کوئی مددگار ہوتا یعنی ابو بصیر کا ف حضرت اور قریش میں یہ صلح ہوئی تھی کہ قریش کا آدمی اگر حضرت پاس
جاوے تو حضرت اوسکو جدا کردیں اور اگر حضرت کا آدمی قریش پاس جاوے تو وہ وہیں رہے اس صلح کے بعد ابو بصیر قریش کی قوم سے بھاگ کر حضرت پاس ہے
میں آئے حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی یہ شخص صلح تڑوایا چاہتا ہے اور جنگ کروایا چاہتا ہے باقی قصہ ابو بصیر کا جیسے باب عین گذرا ق جَابِرٌ وَيْلَكَ وَمَنْ يَعْدِلُ

۲۱۲۷ إِذَا لَمْ أَعْدِلْ لَقَدْ خِبْتَ وَخَسِرْتَ إِنْ لَمْ أَكُنْ أَعْدِلُ مسلم میں جابر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تجھ پر خرابی ہے کون انصاف کریگا جبکہ میں نے انصاف کیا
البتہ تجھے نقصان اور ٹوٹا پڑا اگر میں منصف ہوں ف ایک منافق نے اوادی کہا کہ حضرت آپ تقسیم انصاف سے نہیں کرتے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی اسکا قصہ
کئی بار اس کتاب میں گذر چکا ق عَبْدُ اللهِ بْنُ عَمْرٍو وَيْلٌ لِلْأَعْقَابِ مِنَ النَّارِ بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن عمرو رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خرابی ہے ایڑیوں کو

۲۱۲۸ دوزخ سے ف حضرت نے چند لوگوں کو دیکھا کہ اونھوں نے وضو کیا اور اونکی ایڑیاں خشک رہ گئیں تھیں وہاں پانی نہ لگا تھا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی اور فرمایا
وضو کیا کرو کہیں خشک نہ رہ جاوے ق اَبُو هُرَيْرَةَ وَيْلٌ لِلْعَرَاقِيبِ مِنَ النَّارِ بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خرابی ہے کونچوں کو دوزخ سے یعنی اگر

۲۱۲۹ وضو میں کونچیں خشک رہینگی تو دوزخ میں جلینگی ف ان دونوں حدیثوں سے صاف معلوم ہوا کہ تمام قدم کا دہونا وضو میں فرض ہے تھوڑا بھی خشک رکھنا ایسا
گناہ ہے کہ اوسکا انجام دوزخ ہے ان دونوں حدیثوں سے معلوم ہوا کہ وضو کی آیت سے شیعہ جو قدم کا مسح سمجھتے ہیں غلط ہے قرآن کا مطلب حضرت سے بہتر کون سمجھ سکتا ہے
ق زَيْنَبُ بِنْتُ جَحْشٍ وَيْلٌ لِلْعَرَبِ مِنْ شَرٍّ قَدِ اقْتَرَبَ فُتِحَ الْيَوْمَ مِنْ رَدْمِ يَأْجُوجَ وَمَأْجُوجَ مِثْلُ هَذِهِ وَحَلَّقَ بِإِصْبَعَيْهِ الْإِبْهَامِ وَالَّتِي تَلِيهَا فَقَالَتْ زَيْنَبُ

۲۱۳۰ بِنْتُ جَحْشٍ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللهِ أَنَهْلِكُ وَفِينَا الصَّالِحُونَ قَالَ نَعَمْ إِذَا كَثُرَ الْخُبْثُ بخاری اور مسلم میں حضرت زینب بنت جحش رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا خرابی ہے
عرب کو اوس بلا سے جو نزدیک آپہنچی ہے یاجوج ماجوج کی دیوار سے آج کھل گیا اسکے برابر اور حضرت نے انگوٹھے اور اوسکے پاس کی انگلی کا حلقہ بنایا یعنی اس حلقے کے برابر اوس میں

شروع ہوگیا تو حضرت زینب نے کہا کہ حضرت کیا ہم مٹ جاوینگے اور حالانکہ ہم میں نیک لوگ ہونگے حضرت نے فرمایا ہاں جبکہ بدی غالب ہو جاوے گی یعنی گناہ اور
بدکاری عالم میں کثرت سے ہوگی اور نیک لوگ کم ہوگئے تو نیک اور بد سب ہلاک ہو جاتے ہیں ف حضرت زینب سے روایت ہے کہ حضرت سوتے سے جاگے چہرۂ مبارک [illegible]
سرخ تھا فرماتے تھے لا الہ الا اللہ پھر حدیث فرمائی حضرت کے وقت سے اوس دیوار میں سوراخ ہوا اور روز بروز اوسکی ترقی ہے یہانتک کہ قیامت کے قریب راہ ہوجاوے گی
یاجوج ماجوج نکلکر سارے عالم کو تباہ کرینگے ہر چند وہ بلا عالمگیر ہے لیکن حضرت نے عرب کا نام اسواسطے لیا کہ عرب سے یاجوج ماجوج کو حضرت کے سبب سے زیادہ تر عداوت
ہوگی

۲۱۳۱ ص اَبُوْسَعِیْدٍ هٰذَا اَعْظَمُ النَّاسِ شَهَادَةً عِنْدَ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ یَعْنِی الرَّجُلَ الَّذِیْ یُجَادِلُ الدَّجَّالَ مسلم میں ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ شخص سب
لوگوں سے بڑا شہید ہے رب العالمین کے نزدیک یعنی وہ شخص جو دجال سے جھگڑیگا ف صحیح مسلم میں روایت ہے کہ جب دجال ظاہر ہوگا تو ایک مرد دیندار اوسکے پاس آویگا اور
لوگوں سے کہیگا کہ یہی دجال ہے جسکا ذکر حضرت کر چکے ہیں سو دجال اوس مومن کو خوب کوٹ کروا کے بلاویگا اور کہیگا کہ اب بھی مجھ پر ایمان لاویگا مومن کہیگا تو مسیح کذاب ہے
پھر دجال اوسکے سر پر آرہ رکھوا کر چروا ڈالیگا بعد اوسکے زندہ کریگا پھر کہیگا کہ تو مجھ پر ایمان لاتا ہے مومن کہیگا اب تو مجھکو زیادہ تر یقین ہوگیا تیرے کذاب اور کافر ہونیکا
بھی حضرت خبر دے گئے ہیں کہ دجال ایک شخص کو مار کر زندہ کریگا سو معلوم ہوا کہ وہ شخص میں ہوں پھر مومن کہیگا کہ اے لوگو اب کے بعد اوسکو کسی کے مار ڈالنے کی طاقت
ہوگی پھر دجال اوسکو پکڑیگا کہ ذبح کرے سو ذبح نہ کرسکیگا پھر اوسکو آگ میں ڈالدیگا لوگ جانینگے کہ وہ آگ میں ہے اور حالانکہ وہ باغ میں ہوگا پھر حضرت نے
فرمایا یعنی خدا کے نزدیک اوس مومن کی شہادت بہت بڑی ہے

۲۱۳۲ خ ابْنُ مَسْعُوْدٍ هٰذَا الْاِنْسَانُ وَهٰذَا اَجَلُهٗ مُحِیْطٌ بِهٖ اَوْ قَدْ اَحَاطَ بِهٖ وَهٰذَا الَّذِیْ هُوَ خَارِجٌ
اَمَلُهٗ وَهٰذِهِ الْخُطَطُ الصِّغَارُ الْاَعْرَاضُ فَاِنْ اَخْطَاَهٗ هٰذَا نَهَشَهٗ هٰذَا وَاِنْ اَخْطَاَهٗ هٰذَا نَهَشَهٗ هٰذَا قَالَهٗ حِیْنَ خَطَّ خَطًّا مُرَبَّعًا وَخَطَّ خَطًّا فِی
الْوَسَطِ خَارِجًا مِنْهُ وَخَطَّ خُطَطًا صِغَارًا اِلٰی هٰذَا الَّذِیْ فِی الْوَسَطِ بخاری میں عبد اللہ بن مسعود رضہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ آدمی ہے اور یہ اسکی موت
ہے جو اوسکو گھیرے ہے اور یہ خط جو باہر نکلا ہے سو آدمی کی امید ہے اور یہ چھوٹی چھوٹی لکیریں جیسا ورآفات ہیں اگر یہ آفت چوکی تو وہ آفت آدمی کو کاٹا
اور اگر وہ چوکی تو اسکو کاٹا یہ حضرت نے اسوقت فرمایا جبکہ چوکھونٹی لکیر کھینچی اور ایک لکیر اوسکے اندر ایسی کھینچی کہ چوکھونٹے کے باہر نکلگئی اور بیچ والی لکیر سے ملاکر چھوٹی چھوٹی
لکیریں کھینچیں اسطرح سے ف اس حدیث میں حضرت نے آدمی کی حرص اور حماقت بیان کی کہ باوجودیکہ موت تو ہر طرف سے گھیرے ہے اور صدہا آفات اور مصائب
در پیش ہیں اگر ایک ٹلا ہے تو دوسری سے نہیں بچ سکتا پھر بھی ترک دنیا اور قناعت نہیں کرتا حرص کا یہ عالم ہے کہ پچاس برس کی عمر نہیں لیکن صد ہا برس کا
سامان کرتا ہے آدمی کمال جاہل اور نہایت عاقبت اندیش ہے

۲۱۳۳ ق عَائِشَةُ هٰذَا الْحِمَالُ لَا حِمَالَ خَیْبَرَ هٰذَا اَبَرُّ رَبَّنَا وَاَطْهَرُ كَانَ یَتَمَثَّلُ بِهٖ عِنْدَ نَقْلِهٖ
اللَّبِنَ فِیْ بُنْیَانِ مَسْجِدِهٖ بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ بوجھ اوٹھانا افضل ہے خیبر کے بوجھ سے اے ہمارے رب یہ بہتر اور پاک تر ہے حضرت
یہ فرماتے تھے اپنی مسجد کی تعمیر میں اینٹیں لاتے وقت ف یعنی لوگ خیبر سے خرمے لاد لاتے تھے سو فرمایا کہ مسجد کے واسطے اینٹیں لادنا خیبر کے خرمے لادنے سے بہتر اور

موت

۲۱۳۴ اصل ہے کہ یہی دنیا کی فلاح ہے اور اسی میں آخرت کی خ عائشة هٰذَا إِنْ شَاءَ اللّٰهُ الْمَنْزِلُ قَالَهُ حِيْنَ بَرَكَتْ نَاقَتُهُ عِنْدَ مَوْضِعِ الْمَسْجِدِ بخاری میں حضرت عائشہ رضہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا اگر خدا نے چاہا تو یہی رہنے کا مکان ہوگا یہ حضرت نے اوس وقت فرمایا جبکہ آپ کی اونٹنی مسجد کی جگہ پاس بیٹھ گئی ف حضرت جب مکے سے
ہجرت کی اور مدینے میں تشریف لائے تو مدینے کے ہر ایک رئیس نے درخواست کی کہ حضرت ہمارے مکان میں تشریف رکھیں حضرت نے فرمایا مجکو یہیں اختیار نہیں جہاں اللہ کی
مرضی ہوگی وہیں اونٹنی بیٹھ جاویگی سو جہاں حضرت کی اب مسجد ہے وہیں اونٹنی بیٹھ گئی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی ابو ایوب انصاری کا گھر وہاں سے قریب تھا
۲۱۳۵ حضرت وہاں چند مدت رہے پھر مسجد کی تعمیر کی اور وہیں گھر بنایا اور وہیں قبر مبارک ہوئی خ ابن عباس هٰذَا جِبْرِيْلُ آخِذٌ بِرَأْسِ فَرَسِهِ عَلَيْهِ أَدَاةُ الْحَرْبِ
بخاری میں عبداللہ بن عباس رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ جبرئیل ہیں اپنی گھوڑی کا سر تھامے ہوئے اور اوس پر لڑائی کے ہتھیار ہیں ف حضرت نے جنگ خندق
۲۱۳۶ کر کے جلد ہی قریظہ پر چڑھائی کی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی باقی اسکا قصہ تیسرے باب میں گذرا م العباس بن عبد المطلب هٰذَا حِيْنَ حَمِيَ الْوَطِيْسُ
قَالَهُ يَوْمَ حُنَيْنٍ مسلم میں حضرت عباس بن عبدالمطلب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ وقت ہے کہ تنور بھڑکا یعنی تو جنگ گرم ہوا یہ بات جس دن حنین
کی لڑائی ہوئی یہ حضرت نے جنگ حنین کے دن فرمایا ف پھر حضرت نے چند سنگریزے کفار کی طرف پھینکے اور فرمایا کہ کفار بھاگے کعبے کے رب کی قسم پھر کفار کی شکست
۲۱۳۷ ہوئی ق المسور بن مخرمة ومروان بن الحكم هٰذَا فُلَانٌ وَهُوَ مِنْ قَوْمٍ يُعَظِّمُوْنَ الْبُدْنَ فَابْعَثُوْهَا لَهُ يَعْنِيْ حُلَيْسَ بْنَ عَلْقَمَةَ الْكِنَانِيَّ قَالَ يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ لِكُفَّارِ قُرَيْشٍ
دَعُوْنِيْ آتِيْهِ يَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا أَشْرَفَ عَلَيْهِمْ قَالَ هٰذَا مِكْرَزُ بْنُ حَفْصٍ وَهُوَ رَجُلٌ فَاجِرٌ وَكَانَ قَالَ لِأَصْحَابِهِ دَعُوْنِيْ آتِيْهِ
بخاری اور مسلم میں مسور بن مخرمہ رض اور مروان بن حکم سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ فلاں شخص ہے اور یہ ایسی قوم سے ہے جو قربانی کے جانوروں کی تعظیم اور عزت
کرتے ہیں قربانی کے اونٹوں کو اوسکے سامنے کر دو یعنی قوم کنانہ کا وہ مرد جسنے حدیبیہ کے دن کفار قریش سے کہا تھا کہ مجکو جانے دو میں اوسکے پاس جاؤں یعنی حضرت کے پاس پھر جب
کہ وہ شخص نمودار ہوا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی پھر جب دوسری بار مکرز بن حفص نمودار ہوا تب حضرت نے فرمایا یہ مکرز بن حفص ہے اور یہ شریر بد ذات مرد ہے اور مکرز نے بھی کفار
قریش سے کہا تھا کہ مجکو جانے دو تو میں اوسکے پاس جاؤں یعنی حضرت کے پاس ف ہجری چھٹی سال حضرت عمرہ کرنیکو مدینے سے نکلے کفار قریش سے لڑنیکا ارادہ نہ تھا قربانی کے اونٹ
حضرت کے ساتھ تھے اصحاب احرام باندھے تھے جب مکے کے قریب حدیبیہ مقام میں پہنچے تو کفار قریش نے حضرت کو مکہ میں داخل ہونے سے روکا کفار نے کہا شاید حضرت ہم کو مکے سے نکالنے
آئے ہوں تب کنانہ کی قوم کا ایک شخص نے کفار سے کہا کہ میں حضرت کے پاس جاکے حال دریافت کر آتا ہوں جب وہ سامنے آیا تب حضرت نے قربانی کے اونٹ اوسکے روبرو کر دیئے تاکہ اوسکو یقین ہو کہ سوا
عمرے کے اور کچھ ارادہ نہیں پھر جب یہ شخص پلٹ گیا تو اوسنے کفار قریش سے کہا کہ یہ لوگ تو زیارت ہی کرنیکو آئے ہیں قربانیاں اونکے ساتھ ہیں پھر کفار نے مکرز بن حفص کو حال
۲۱۳۸ تحقیق کرنیکو اونکے پاس بھیجا باقی اسکا قصہ کئی بار مذکور ہو چکا ق معاوية بن أبي سفيان هٰذَا يَوْمُ عَاشُوْرَاءَ وَلَمْ يَكْتُبِ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ صِيَامَهُ وَأَنَا صَائِمٌ فَمَنْ أَحَبَّ مِنْكُمْ
أَنْ يَصُوْمَ فَلْيَصُمْ وَمَنْ أَحَبَّ مِنْكُمْ أَنْ يُفْطِرَ فَلْيُفْطِرْ بخاری اور مسلم میں معاویہ بن ابی سفیان رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا یہ عاشورے کا دن ہے اور خدا نے اسکا روزہ

نے روزہ نہیں رکھا اور جس نے کھا لیا وہ باقی دن کھانے سے رکا رہے اور جو شخص کہ تم میں سے روزہ رکھتا ہے تو روزہ رکھے ف عاشورا محرم کی دسویں تاریخ کا نام ہے اور روزہ

۲۱۳۹ اوسکا سنت ہے حضرت نے اسکے روزہ رکھنے کا حکم دیا تھا کہ اسلام ہو کر سنت ہو گیا یہ بیان ق ابو ہریرۃ ہذہ صدقات قومی یعنی بنی تمیم بخاری اور
مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ صدقے میری قوم کے ہیں یعنی بنی تمیم کے ف جب قوم بنی تمیم کی زکوٰۃ کا مال آیا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی بنی تمیم کو حضرت نے

۲۱۴۰ اپنی قوم اسواسطے فرمایا کہ وہ مضر کی اولاد ہیں اور مضر حضرت کے اجداد میں سے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ حضرت کے ننہیال بنی تمیم کے تھے خ ابن عباس ہذہ وہذہ سواء یعنی الخنصر والابہام
بخاری میں عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ اور یہ برابر ہیں یعنی چھنگلی اور انگوٹھا دیت میں برابر ہیں ف آدمی کا پورا خون بہا ہزار دینار یا دس ہزار درہم یا سو اونٹ اور

۲۱۴۱ انگلی کا خون بہا دسواں حصہ پوری دیت کا یعنی سو دینار یا ہزار درہم یا دس اونٹ خلاصہ یہ کہ دیت سب انگلیوں کی برابر ہے چھوٹی ہو یا بڑی ق ابن عباس ہلا اخذتم اہابہا
فدبغتموہ فانتفعتم بہ یعنی شاۃ میتۃ بخاری اور مسلم میں عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم نے اوسکی کھال کیوں نہ لی اوسکو تم پاک صاف
کر کے پھر اوس سے کام لیتے یعنی حضرت میمونہ کی مردہ بکری ف حضرت میمونہ کی بکری مر گئی اوسکو گھورے پر ڈال دیا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی مردہ جانور کی کھال

۲۱۴۲ صاف کر کے اس سے کام لینا روا ہے کہ لائق ہے مرتے سے کھال حرام نہیں ہوتی خ ابو ہریرۃ ہلاک امتی علی یدی غلمۃ من قریش بخاری میں ابو ہریرہ سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ میری امت کی ہلاکی قریش کے لونڈوں کے ہاتھ سے ہوگی ف صحیح بخاری میں یوں آیا ہے کہ مدینہ میں حضرت کی مسجد کے اندر مروان کے روبرو ابو ہریرہ نے یہ حدیث بیان کی
مروان نے کہا کہ اون لونڈوں پر لعنت ہے تب ابو ہریرہ نے کہا کہ اگر میں چاہوں تو اونکا نام بھی لے دوں کہ فلانا اور فلانا ف یعنی قریش کی قوم میں چند لونڈے ایسے ہونگے کہ اونکے ہاتھ سے عمل حاکم
ہو کر مسلمانوں کی بے عزتی اور خونریزی ناحق کرینگے جیسے یزید پلید اور اکثر مروان کی اولاد وغیرہ عباسی بادشاہ یہ حدیث صحیح ہے کہ جیسا حضرت نے فرمایا ویسا ہی ہوا

۲۱۴۳ اسکا مفصل حال تاریخ میں مذکور ہے ق ابو ہریرۃ ہم اشد امتی علی الدجال یعنی بنی تمیم بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میری امت میں

۲۱۴۴ نہایت سخت ہیں دجال پر یعنی بنی تمیم یعنی جب دجال نکلیگا تو بنی تمیم کی قوم اوس سے سخت لڑیگی ق ابو ذر ہم الاخسرون ورب الکعبۃ فقلت یا رسول اللہ
فداک ابی وامی من ہم قال ہم الاکثرون اموالا الا من قال ہکذا وہکذا وہکذا من بین یدیہ ومن خلفہ وعن یمینہ وعن شمالہ وقلیل ما ہم ما من صاحب ابل
ولا بقر ولا غنم لا یؤدی زکوتہا الا جاءت یوم القیمۃ اعظم ما کانت واسمنہ تنطحہ بقرونہا وتطؤہ باظلافہا کلما نفدت اخراہا عادت علیہ
اولہا حتی یقضی بین الناس بخاری اور مسلم میں ابو ذر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ بہت ٹوٹے والے ہیں قسم ہے رب کعبہ کی تو میں نے کہا یا رسول اللہ
آپ پر میرے ماں باپ قربان ہوں وہ کون ہیں حضرت نے فرمایا وہ بڑے مالدار ہیں مگر وہ لوگ جنہوں نے اسطرح اور اسطرح اور اسطرح دیا آگے سے اور پیچھے سے اور داہنے اور بائیں سے اور ایسے
لوگ تھوڑے ہیں جو اونٹ اور گائے اور بکری کا مالک کہ زکوٰۃ نہ دیگا تو قیامت میں وے جانور دنیا سے بہت بڑے اور بہت موٹے ہو کر آوینگے اوسکو سینگوں سے ماریں گے اور اوسکو روندینگے
اپنے کھروں سے جب اگلے جانور گذر چلیں گے تو پہلے جانور پھر پلٹ آوینگے اسیطرح کیا کرینگے یہاں تک کہ آدمیوں میں فیصلہ ہو چکے ف

تو سمندر نے ایک مردہ مچھلی باہر ڈال دی ویسی بڑی مچھلی ہمنے کبھی نہ دیکھی تھی اوسکی پسلی کے تلے سے گھوڑے کا سوار گذر جاتا تھا اول اوسکو حلال ہونے میں تردد ہوا پھر بسبب
اضطرار کے سب نے اوسکو کھانا شروع کیا ہم تین سو آدمی تھے مہینا بھر وہاں رہے اور کھایا کیے جب ہم مدینے میں آئے تو حضرت سے یہ قصہ نقل کیا اب حضرت نے یہ حدیث فرمائی
امام اعظم کے مذہب میں اگر مچھلی بسبب جاڑے کے یا پانی پر اوترا وے تو حلال نہیں اور اگر کسی صدمے اور سبب سے مرجاوے تو حلال ہے ف حسن صغانی اس کتاب کے مصنف نے کہا
کہ خدا اوسکے امیدوں کو اپنی قدرت سے بر لاوے اور اپنی رحمت اور دلیل سے اوسکے قولوں کو سچا کرے کہ میں لاہور شہر میں بیٹھا اتوار کی رات شہر ربیع الاول کی گیارہوین تاریخ سن
چھ سو بائیس ہجری میں اور میں نے کہا کہ آج مجھکو آج کی رات اپنے پیغمبر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دکھلاوے کہ اوسکے دیدار کو میرا اشتیاق تو جانتا ہے تو رات کو ایک نیند کے
بعد میں نے دیکھا کہ گویا میں اور حضرت ایک بالاخانے پر ہوں اور چند لوگ میرے ساتھ کے ہمسے نیچے بالاخانے کی سیڑھی پاس موجود ہین تو میں نے کہا یا رسول اللہ آپ کیا فرماتے ہیں
مردہ مچھلی کے مقدمہ میں جسکو سمندر نے باہر ڈالا کیا وہ حلال ہے تو حضرت نے مسکراکے فرمایا کہ ہاں حلال ہے تو میں نے عرض کی اور جو لوگ کہ سیڑھی کے نیچے میں اونکی طرف
اشارہ کیا کہ میرے ان ساتھیوں سے فرما دیجیے کہ یہ لوگ مجکو سچا نہیں جانتے تو حضرت نے فرمایا کہ تونے مجکو گالی دی اور اون لوگوں نے مجکو عیب لگایا تو میں نے عرض کی کہ یا رسول اللہ
یہ کیونکر ہے تو حضرت نے کچھ کلام کیا کہ اوسکے لفظیں مجکو یاد نہیں رہیں لیکن اوسکا مطلب تو یہی تھا کہ تونے میری حدیث اون لوگوں سے بیان کی جو اوسکو نہیں قبول کرتے یعنی
نااہلوں کے روبرو حضرت کی حدیث نقل کرنا کمال بے ادبی ہے گالی دینے کے برابر پھر حضرت اون لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے اور اونکو ملامت اور نصیحت کرنے لگے پھر میں نے اس بات کی فکر کو کہا کہ میں اللہ کی
پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ اس بات کے بعد میں حضرت کی حدیث کو کسی سے بیان کروں مگر اونھیں لوگوں سے کہونگا کہ جو اپنی جانوں میں حضرت ہی کو حکم اور فیصلہ کرنے والا جانتے ہیں
اپنے دلوں میں حضرت کے حکم اور فیصلے سے کچھ تنگی اور اداسی نہیں پاتے اور اپنا کاروبار سب حضرت ہی کو سونپتے ہیں دل سے ایمان کر ف مصنف کے خواب سے بھی معلوم ہوا کہ دریا کی
۱۴۷ مچھلی حلال ہے اور یہ ثابت ہوا کہ حضرت کی حدیث نااہلوں کے روبرو بیان کرنا بے ادبی ہے مستحق وعید ہے کہنے نااہل کے روبرو منع کر دو ف اَلْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ هُوَ فِي
ضَحْضَاحٍ مِنَ النَّارِ وَلَوْلَا أَنَا لَكَانَ فِي الدَّرْكِ الْأَسْفَلِ مِنَ النَّارِ يَعْنِي أَبَا طَالِبٍ بخاری اور مسلم میں عباس بن عبدالمطلب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ یعنی
ابوطالب دوزخ کی پایاب یعنی چھچھلی آگ میں ہے اور اگر میں نہ ہوتا تو دوزخ کی تہ میں ہوتا ف ابوطالب نے حضرت کو پرورش کیا اور ہمیشہ حضرت کی حمایت اور مددگاری کی اس واسطے دوزخ
۱۴۸ میں اوسپر کمتر عذاب ہوا ق اَنَسٌ هُوَ لَهَا صَدَقَةٌ وَلَنَا هَدِيَّةٌ يَعْنِي لَحْمًا تُصُدِّقَ بِهِ عَلَى بَرِيرَةَ بخاری اور مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ گوشت
اوسکے حق میں صدقہ ہے اور ہمارے واسطے تحفہ ہے یعنی وہ گوشت جو بریرہ کو صدقہ ملا تھا ف بریرہ حضرت عائشہ کی خادمہ تھی اوسکو کسی نے گوشت صدقہ دیا تھا حضرت نے اوسکو کھایا اور فرمایا
۱۴۹ یعنی جب گوشت کا اول محتاج مالک ہوا پھر اوسنے غنی یا ہاشمی کو دیا تو درست ہے ف حَمْزَةُ بْنُ عَمْرٍو الْأَسْلَمِيُّ هِيَ رُخْصَةٌ مِنَ اللهِ فَمَنْ أَخَذَ بِهَا فَحَسَنٌ وَمَنْ أَحَبَّ أَنْ
يَصُومَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ قَالَهُ حِينَ قَالَ يَا رَسُولَ اللهِ أَجِدُ بِي قُوَّةً عَلَى الصِّيَامِ فِي السَّفَرِ فَهَلْ عَلَيَّ جُنَاحٌ مسلم میں حمزہ بن عمرو اسلمی سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ سفر میں افطار کرنا رخصت ہے خدا کی طرف سے جو اس رخصت کو لیوے تو اچھا ہے اور جو کہ روزہ رکھا چاہے تو اوسپر کچھ گناہ نہیں یہ حضرت نے حمزہ سے کہا جب اوسنے کہا تھا کہ یا رسول اللہ

ہیں اسلئے اندر سفر میں روزہ رکھنے کی قوت پاتا ہوں سو کیا مجھ پر گناہ ہے روزہ رکھنے میں ف یعنی تخفیف اور آسانی کے واسطے خدا نے روزہ کھانا بیچ سفر میں اجازت دی ہے
یہ حکم فرض نہیں سفر میں روزہ رکھنے نہ رکھنے میں آدمی کو اختیار ہے م أَبُو مُوسَى هِيَ مَا بَيْنَ أَنْ يَجْلِسَ الْإِمَامُ إِلَى أَنْ تُقْضَى الصَّلَاةُ يَعْنِي سَاعَةَ ٢١٥
الْجُمُعَةِ مسلم میں ابو موسیٰ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا جمعے کی مقبولیت کی ساعت امام کے بیٹھنے سے نماز کے ادا ہونے تک ہے ف بہت احادیث میں ثابت ہے کہ جمعے میں ایک
ایسی ساعت ہے کہ اوس میں مسلمان جو دعا کرے سو قبول ہوتی ہے لیکن اسمیں اختلاف ہے کہ وہ ساعت کونسی ہے سو ایک قول وہی ہے جو اس روایت صحیح میں ہے کہ وہ ساعت
اوس وقت سے ہے کہ امام منبر پر بیٹھے یہاں تک کہ نماز ہو چکے اس قول کی سند یہی حدیث ہے دوسرا قول یہ ہے کہ وہ ساعت جمعے کی آخر ساعت ہے جب آفتاب
ڈوبنے لگے چنانچہ عبداللہ بن سلام سے ایسا ہی حدیث میں منقول ہے اکثر علما کے نزدیک دوسرا قول نہایت قوی ہے چنانچہ اسکی تفصیل صراط المستقیم سفر السعادت کی شرح میں موجود ہے
جسکو تحقیق کا شوق ہو اوسکو دیکھے خ أَبُو هُرَيْرَةَ يَمِينُ اللهِ مَلْأَى لَا يَغِيضُهَا نَفَقَةٌ سَحَّاءُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ أَرَأَيْتُمْ مَا أَنْفَقَ مُنْذُ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ ٢١٥
وَالْأَرْضَ فَإِنَّهُ لَمْ يَغِضْ مَا فِي يَمِينِهِ وَعَرْشُهُ عَلَى الْمَاءِ وَبِيَدِهِ الْأُخْرَى الْقَبْضُ أَوِ الْفَيْضُ يَرْفَعُ وَيَخْفِضُ بخاری میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ خدا کی قدرت کا داہنا ہاتھ بھرا ہے خرچ کرنا اوسکو کم نہیں کرتا دست قدرت سے رات دن دینے والا ہے یعنی ہر دم فیض کا بھلا دیکھو کہ خدا نے خرچ کیا ہے جب سے
کہ آسمانوں اور زمین کو بنایا کہ اوس خرچ نے اوسکے داہنے ہاتھ میں سے کچھ نہیں کم کیا اور حال اوسکا یہ ہے کہ عرش خدا کا پانی پر تھا اور خدا کے دوسرے ہاتھ میں ترازو
یا یوں فرمایا کہ فیض ہے کسیکو اوٹھاتا ہے اور کسیکو جھکاتا ہے ف یعنی کسی کا اقبال اور کسی کا ادبار دونوں خدا کی صفتیں ہیں م أَبُو هُرَيْرَةَ يَمِينُكَ عَلَى مَا يُصَدِّقُكَ بِهِ صَاحِبُكَ ٢١٥
وَفِي رِوَايَةٍ يُصَدِّقُكَ عَلَيْهِ صَاحِبُكَ مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تیری قسم کا اعتبار تیرے ساتھی کی تصدیق پر ہے اور دوسری روایت میں یوں ہے
کہ تیری قسم وہی معتبر ہے جس پر تیرا ساتھی تصدیق کرے ف یعنی مدعی کی مراد پر قسم کھاوے تب معتبر ہے چنانچہ اسکا بیان ساتویں باب میں گذرا

# اَلْبَابُ الْحَادِي عَشَرَ

فِي الْكَلِمَاتِ الْقُدْسِيَّةِ الَّتِي أَخْبَرَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنْ رَبِّهِ جَلَّ جَلَالُهُ گیارھواں باب میں قدسی حدیثیں ہیں جنکی حضرت نے
اپنے رب کی طرف سے روایت کی اس باب میں مقصد صرف قدسی حدیثیں لانا ہے قدسی حدیث اوسکو کہتے ہیں کہ حضرت یوں کہیں کہ خدا نے یوں فرمایا اور قرآن و حدیث قدسی میں فرق
یہ ہے کہ قرآن کا معنی اور لفظ دونوں خدا کی طرف سے ہیں اور حدیث قدسی میں معنی خدا کا اور لفظ حضرت کے خدا نے اسکا مطلب بطور الہام کے حضرت کے دل میں ڈالا حضرت نے اوسکو
اپنی عبارت میں کہا قرآن کا چھونا بے وضو منع ہے اور حدیث قدسی کا چھونا ایسا نہیں ہے خ أَنَسٌ إِذَا ابْتَلَيْتُ عَبْدِي بِحَبِيبَتَيْهِ ثُمَّ صَبَرَ عَوَّضْتُهُ ٢١٥
مِنْهُمَا الْجَنَّةَ بخاری میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا فرماتا ہے کہ جسوقت میں اپنے بندے کو اوسکی دو پیاری چیزوں میں مبتلا کیا یعنی دونوں آنکھیں

اوسکی جاتی رہین پھر اوسنے صبر کیا تو اونکے عوض اوسکو مین بہشت دونگا **ف** دونون آنکھین آدمی کو بہت پیاری ہین اونکا پھوٹنا یا اونکی روشنی کا کم ہو

۲۱۵۴ اوسپر نہایت شاق ہو جب اوسنے ایسی سخت مصیبت پر صبر کیا اپنے مالک کا شکوہ نہ کیا تو اسواسطے اسکا بدلا بہشت کو مقرر کیا **خ** اَبُوْهُرَیْرَةَ اِذَا اَحَبَّ الْعَبْدُ لِقَائِیْ اَحْبَبْتُ لِقَاءَهٗ وَاِذَا کَرِهَ لِقَائِیْ کَرِهْتُ لِقَاءَهٗ بخاری مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا خدا فرماتا ہے کہ جب بندے

نے میرا ملنا دوست رکھا تو میں بھی اوسکا ملنا دوست رکھتا ہوں اور جب اوسکو میرا ملنا برا لگا تو مجھکو بھی اوسکا ملنا برا لگتا ہے **ف** یعنی ایماندار کو مرتے

وقت مغفرت کی بشارت ملتی ہے تو وہ موت کا اور خدا کی حضوری کا مشتاق ہوتا ہے اور کافر کو مرتے وقت عذاب نظر آتا ہے تو وہ موت سے اور خدا کی حضوری

۲۱۵۵ کو برا جانتا ہے **خ** اَبُوْهُرَیْرَةَ اِذَا تَلَقَّانِیْ عَبْدِیْ بِشِبْرٍ تَلَقَّیْتُهٗ بِذِرَاعٍ وَاِذَا تَلَقَّانِیْ بِذِرَاعٍ تَلَقَّیْتُهٗ بِبَاعٍ وَاِذَا تَلَقَّانِیْ بِبَاعٍ جِئْتُهٗ بِاَسْرَعَ

بخاری میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا خدا فرماتا ہے کہ جب میرا بندہ میرے آگے بالشت بھر بڑھتا ہے تو میں اوسکے آگے ہاتھ بھر بڑھتا ہوں اور جب وہ

میرے آگے ہاتھ بھر بڑھتا ہے تو میں اوسکے آگے دونوں ہاتھوں کے پھیلاؤ برابر بڑھتا ہوں اور جب وہ میرے آگے دونوں ہاتھوں کے پھیلاؤ برابر بڑھتا ہے

تو میں اوسکے پاس اوس سے بھی زیادہ جلدی بڑھتا ہوں **ف** یعنی جتنا بندہ خدا کی طرف متوجہ ہوتا ہے اوسکا دونا چوگنا خدا بندے پر متوجہ ہوتا ہے اوسکا

۲۱۵۶ مددگار ہوکر دین کے مشکل کام اوسپر آسان کر دیتا ہے اس حدیث میں نیک کام کی ترغیب ہے جس سے خدا کی مدد نیکی حاصل ہوتی ہے **م** اَبُوْهُرَیْرَةَ اِذَا هَمَّ

عَبْدِیْ بِسَیِّئَةٍ فَلَا تَکْتُبُوْهَا عَلَیْهِ فَاِنْ عَمِلَهَا فَاکْتُبُوْهَا سَیِّئَةً وَاِذَا هَمَّ بِحَسَنَةٍ فَلَمْ یَعْمَلْهَا فَاکْتُبُوْهَا حَسَنَةً

فَاِنْ عَمِلَهَا فَاکْتُبُوْهَا عَشْرًا مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا خدا فرشتوں سے فرماتا ہے کہ جب میرا بندہ بدی کا قصد کرے تو اوسکو

اوسپر مت لکھو اور اگر اوسنے اوس بدکام کو کیا تو ایک بدی لکھو اور جب اوسنے نیکی کا قصد کیا اور اوسپر عمل نہ کیا تو ایک نیکی لکھو اور اگر اوسنے نیک کام کیا تو دس

نیکیاں لکھو **ف** سبحان اللہ کیا اوسکی رحمت اپنے بندوں پر عجیب ہے کہ بدکام کے قصد کو نہ لکھاوے اور نیک کام کے قصد کو نیکی کرکے لکھاوے اور بدی کو ایک ہی

لکھے اور نیکی کو دس گنا کر ڈالے لیکن اسکو دریافت کیا چاہیے کہ بدی کا قصد البتہ نہیں لکھا جاتا لیکن اگر بدی کے قصد نے عزم مصمم ہو گیا یعنی اوسکا کرنا اپنے نزدیک جو بنا

دلمیں ٹھہر گیا ہو تو اوسکی دو صورتیں ہیں ایک تو یہ کہ بعد عزم مصمم کے اوس کام کو خوف الٰہی سے عمل میں نہ لایا اور اوسپر شرمندہ ہوا تو ایک نیکی لکھی جاویگی

اسواسطے کہ اوسنے خدا کے واسطے اپنی خواہش نفسانی کو مارا دوسری صورت یہ کہ بدی کا عزم مصمم سوا خوف الٰہی کے کسی اور سبب سے ظاہر ہونے نہ پایا تو ویسا ایک گناہ لکھا

جاویگا جیسے کسی نے رات کو اپنے دل میں یہ عزم مصمم کیا کہ میں کل فلانے کو قتل کرونگا یا فلانی عورت سے حرام کرونگا اور اوسی رات کو وہ مر گیا یا وہ عورت مر گئی تو اوسکو

۲۱۵۷ قصد قتل اور حرام کا گناہ ثابت ہوا چاہیے یہ مطلب اور حدیثوں میں صاف مذکور ہے **ق** اَبُوْهُرَیْرَةَ اَعْدَدْتُ لِعِبَادِیَ الصَّالِحِیْنَ مَا لَا عَیْنٌ

رَأَتْ وَلَا اُذُنٌ سَمِعَتْ وَلَا خَطَرَ عَلٰی قَلْبِ بَشَرٍ بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا خدا فرماتا ہے کہ میں نے تیار کر رکھا ہے اپنے نیک بندوں کے لیے

جو کسی آنکھ نے نہ دیکھا اور کسی کان نے نہ سنا اور نہ کسی آدمی کے دل میں خیال گذرا ف یعنی بہشت میں نیکوں کے واسطے ایسی عمدہ نعمتیں ہیں کہ اونکے مانند دنیا میں کوئی چیز نہیں
جسکو مثال دیجے مصرع چہ نسبت خاک را با عالم پاک ۔ ٢١٥٨ ہ ابو ہریرۃ انا اغنی الشرکاء عن الشرک من عمل عملا اشرک فیہ معی غیری ترکتہ
وشرکہ مسلم میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا خدا فرماتا ہے کہ میں نسبت اور شریکوں کے نہایت بے پرواہ ہوں ساجھے سے جسنے کوئی ایسا عمل کیا جسمیں میرے ساتھ غیر کو
ملایا اور ساجھی کیا تو میں اوسکو اور اوسکے ساجھے کے کام کو چھوڑ دیتا ہوں ف یعنی جو عبادت اور عمل کہ ریا اور شہرت کے واسطے ہو وہ خدا کے نزدیک مقبول نہیں ہر دو ہے
خدا وہی عبادت اور عمل کو مقبول کرتا ہے جو خدا ہی کے واسطے خالص ہو دوسرے کا اوسمیں کچھ بھی لگاؤ نہو ٢١٥٩ ق ابو ہریرۃ انا عند ظن عبدی بی وانا معہ
اذا ذکرنی بخاری اور مسلم میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا فرماتا ہے کہ میں اپنے بندے کے گمان اور اٹکل کے پاس ہوں جیسا گمان کہ میری ساتھ رکھے اور میں اپنے
بندے کے ساتھ ہوتا ہوں جسدم کہ مجھکو یاد کرتا ہے ف پوری روایت یہ ہے کہ اگر بندہ مجھکو اپنے جی میں یاد کرتا ہے تو میں بھی اوسکو اپنے جی میں یاد کرتا ہوں اور اگر مجھکو مجمع میں یاد کرتا ہے
تو میں اسکو اوس مجمع میں یاد کرتا ہوں جو اوسکی مجمع سے بہتر ہے یعنی اوسکا ذکر فرشتوں اور ارواح انبیا میں کرتا ہوں اس حدیث میں ذکر کی فضیلت ہے اور نیک عمل کی ترغیب
ہے جس طرح سے خدا سے اچھا گمان ہو اور یہ نسمجھے کہ گنہگار ہوں بخشا نجاؤنگا اور یونہی کہے کہ خدا مجھکو ضرور بخشیگا اسواسطے کہ اسکا نام رحیم ہے اور اس طرح نہیں بلکہ یہ مثل آرزو کے
شیطانی وسواس ہے جیسے کوئی بدون جوتنے حرث کی آرزو رکھے تو سودائی اور دیوانہ گنا جاویگا ٢١٦٠ ق ابو ہریرۃ ان الصوم لی وانا اجزی بہ بخاری اور مسلم
میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا خدا فرماتا ہے کہ روزہ میرے ہی واسطے ہے اور میں اوسکا بدلا دونگا یعنی اوسکا فرشتوں سے بدلا نہ دلاؤنگا خود دونگا ق روزے کو
خدا نے اپنی طرف اسواسطے نسبت کیا کہ اور عبادت میں جیسے نماز کو حج میں یا اور طور داری کو دخل ہے لیکن روزہ میں دخل نہیں کہ اگر روزہ دار ظاہر نکرے تو اوسکو کوئی نہیں جان سکتا اور دوسرا
سبب یہ کہ ہر عبادت میں فرشتے آدمی کے شریک ہیں مگر روزہ میں شریک نہیں اسواسطے کہ اونکو کھانا پیاس نہیں جسکو روکیں ٢١٦١ ہ انس ان امتک لا یزالون
یقولون ما کذا ما کذا حتی یقولوا ہذا اللہ خلق الخلق فمن خلق اللہ مسلم میں انسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا خدا فرماتا ہے کہ تیری امت کے
لوگ ہمیشہ کہتے رہینگے ایسا کیا ہے ایسا کیا ہے یہاں تک کہ کہینگے یہ تو خدا ہے جسنے خلق کو پیدا کیا سو خدا کو کسنے پیدا کیا ف یعنی اہل اسلام کے بعضے نادان سوالات
کرتے کرتے یہاں تک نوبت پہنچاوینگے کہ خدا میں تردد کرینگے حالانکہ اسکے بارہ کوئی حماقت نہیں اسواسطے کہ خالق کا وہ محتاج ہے جو اول اوسکا وجود نہو بعد عدم کے
ظاہر ہوا اور جسکے وجود کی نہ ابتدا ہو نہ انتہا وہ کیونکر غیر کا محتاج ہوئیگا ایسا سوال ایسا ہے جیسے کوئی کہے کہ ہمنے تو آفتاب کی روشنی سے
جانا ہے اور آفتاب کسکی روشنی سے ظاہر ہے مصرع آفتاب آمد دلیل آفتاب ۔ حدیث میں آیا ہے جسکو ایسا وسوسہ آوے وہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے
٢١٦٢ ہ ابو ہریرۃ ان للصائم فرحتان اذا افطر فرح واذا لقی اللہ فرح مسلم میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا خدا فرماتا ہے کہ روزہ دار کو دو خوشی ہیں جسوقت کہ
روزہ کھولتا ہے خوش ہوگیا اور جب خدا سے ملیگا تو خوش ہوگا ف روزہ کھولنے کے وقت تو یہ خوشی ہے کہ روزہ پورا ہوا اور بھوک پیاس کا علاج ہو گیا اور خدا سے ملکر تو اسکے ثواب کا پانا ہوگا

اور عفت یہ کہ شہوت شرع اور عقل کے تابع ہو جاوے یعنی بے شرع کی اجازت کسی چیز کی خواہش غلبہ نکرے تو اس سے بہت بہتر اخلاق پیدا ہوتے

۲۲۲۴ ہیں جیسے سخاوت اور حیا خ سعد بن ابی وقاص اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ الْجُبْنِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ اَنْ اُرَدَّ اِلٰی اَرْذَلِ الْعُمُرِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ فِتْنَةِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ بخاری میں سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں بخیلی سے اور پناہ مانگتا ہوں بزدلی اور نامردی سے اور پناہ مانگتا ہوں بری اور نکمی زیست سے اور پناہ مانگتا ہوں دجال کے فتنے فساد سے اور پناہ مانگتا ہوں قبر کے عذاب سے ف نکمی عمر یعنی پیری سے اسواسطے پناہ مانگی کہ اوسوقت آدمی کے ہاتھ پاؤں کہنے میں ہوتے نہیں عقل ٹھکانے رہتی ہے تو گویا آدمی دیوانہ جاتا ہے

۲۲۲۵ ق انس اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ کَانَ یَقُوْلُهٗ اِذَا دَخَلَ الْخَلَاءَ بخاری اور مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں دیو بھوت اور بھوتنیوں کے شر سے یہ دعا حضرت پاخانے میں داخل ہوتے فرماتے ف پاخانے میں خدا کا نام مذکور نہیں ہوتا اسواسطے شیطان وہاں رہتے ہیں اس سبب سے حضرت یہ دعا کی

۲۲۲۶ ق ابو سعید و انس اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَالْعَجْزِ وَالْکَسَلِ وَالْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَضَلَعِ الدَّیْنِ وَغَلَبَةِ الرِّجَالِ بخاری اور مسلم میں ابو سعید اور انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں تشویش اور غم سے اور جان کی ماندگی اور تن کی کاہلی سے اور بخیلی اور نامردی سے اور قرض کی بوجھ اور مردوں کے غلبے سے ف مردوں کا غلبہ یہ کہ بادشاہ ظالم ہو یا جاہلوں سے سابقہ پڑے یا کہ شہوت پرستی مردوں پر غالب ہو

۲۲۲۷ ق ابن عمر اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِکَ وَتَحَوُّلِ عَافِیَتِکَ وَفُجَاءَةِ نِقْمَتِکَ وَجَمِیْعِ سَخَطِکَ مسلم میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں تیری نعمت کے زوال سے اور تیری دی عافیت اور آرام کے پلٹنے سے اور ناگہانی تیرے عذاب سے اور سب تیرے غصے والے کاموں سے

۲۲۲۸ ق عایشہ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَسِیْحِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَحْیَا وَالْمَمَاتِ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْمَاْثَمِ وَالْمَغْرَمِ مسلم میں حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں قبر کے عذاب سے اور پناہ مانگتا ہوں مسیح دجال کے فتنے فساد سے اور تیری پناہ مانگتا ہوں زندگی اور موت کے فتنے سے الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں گناہ اور تاوان سے ف زندگی کا فتنہ بیماری اور مال اور اولاد کا نقصان یا کثرت مال کی جو خدا سے غافل کرے یا کفر اور گمراہی اور موت کا فتنہ اوسوقت کی شدت اور دہشت یا معاذاللہ خاتمہ بد ہونا ق عایشہ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ صحیح مسلم میں حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا یا اللہ میں پناہ لیتا ہوں تیری شر سے جو کیا میں نے اور اوسکی جو میں نے کیا اور بدی سے اوسکی جو میں نے نہیں کیا

۲۲۲۹ ق انس اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنْ عِلْمٍ لَا یَنْفَعُ وَقَلْبٍ لَا یَخْشَعُ وَدُعَاءٍ لَا یُسْمَعُ وَنَفْسٍ لَا تَشْبَعُ

مسلم میں اس سے بھی روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں اوس علم سے جو فائدہ نہ کرے اور اوس دل سے جو خشوع نہ کرے حضور میں تیرے اور اوس دعا سے جو نہ سنی جاوے یعنی قبول نہ ہو اور اوس نفس سے
جسکو آسودگی نہ ہو یعنی لالچی ہو قلیل پر قناعت نہ کرے **ف** علم غیر نافع یعنی علم بے عمل یا جسکی شرع میں اجازت نہ ہو جیسے سحر اور نجوم اور رمل اور جفر اور جو آخرت میں کام نہ آوے بلکہ فخر کرے جیسے یونانی حکمت کا
علم اور نافع وہ ہے جو دنیا میں یا آخرت میں یا دونوں میں فائدہ کرے صرف دنیا کا فائدہ علم طب اور علم حساب میں اور صرف آخرت کا فائدہ علم معرفت اور علم سلوک اور علم اخلاق میں اور دنیا اور
آخرت دونوں کا فائدہ شریعت کے علوم میں اور جو علم کہ نفع کرے نہ ضرر جیسے حاجت سے زیادہ علم حساب اور علم لغت میں زیادہ مشغول ہونا ۲۲۳۰ **عَائِشَةُ** اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ
فِتْنَةِ النَّارِ وَعَذَابِ النَّارِ وَفِتْنَةِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ شَرِّ فِتْنَةِ الْغِنٰى وَمِنْ شَرِّ فِتْنَةِ الْفَقْرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ مسلم
حضرت عائشہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی میں پناہ مانگتا ہوں دوزخ کے فتنے اور دوزخ کے عذاب سے اور قبر کے فتنے اور قبر کے عذاب سے اور پناہ مانگتا ہوں مالداری کے فتنے کی برائی سے اور
محتاجی کے فتنے کی برائی سے اور تیری پناہ مانگتا ہوں مسیح دجال کے فتنے کی برائی سے **ف** مالداری کا فتنہ غفلت اور غرور اور بخل اور محتاجی کا فتنہ مالداروں پر حسد کرنا اور
اونکے مال میں طمع کرنا اور لیے معصوم بے صبری ہونا اور مال کی طلب میں حرام کاموں کو اختیار کرنا **ق** ۲۲۳۱ **اَبُوْبَكْرٍ** اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَلَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ
اِلَّا اَنْتَ فَاغْفِرْ لِیْ مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِیْ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ بخاری اور مسلم میں ابوبکر صدیق سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا الٰہی بیشک میں نے اپنی جان پر ستم کیا بہت
اور گناہوں کو نہیں بخشتا سوا تیرے سو بخش دے مجھکو اپنے پاس کی مغفرت سے اور مجھپر رحم کر اللہ تو ہی ہے بخشنے والا اور نہایت مہربان ہے **ف** صدیق اکبر سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا
کہ یا حضرت مجھکو کوئی دعا بتلائیے جسکو میں اپنی نماز میں پڑھا کروں تب حضرت نے مجھکو یہ دعا بتلائی التحیات اور درود کے بعد اسکو پڑھنا چاہیے **ھ** ۲۲۳۲ **اَلْبَرَاءُ بْنُ عَازِبٍ** اَللّٰهُمَّ
اِنِّیْ اَوَّلُ مَنْ اَحْيَا اَمْرَكَ اِذْ اَمَاتُوْهُ **قَالَهٗ** حِيْنَ مُرَّ عَلَيْهِ بِيَهُوْدِيٍّ مُحَمَّمٍ مَجْلُوْدٍ ثُمَّ اَمَرَ بِهٖ فَرُجِمَ مسلم میں براء بن عازب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
الٰہی میں پہلا شخص ہوں جس نے تیرے حکم کو جلایا جبکہ وے اوسکو مار چکے تھے یعنی جس وقت میں کہ یہود نے سنگسار کرنے کا حکم موقوف کر دیا تھا اول مجھی سے اوسکی رواج ہوئی
یہ حضرت نے اوس وقت فرمایا جب حضرت کے سامنے سے کوڑوں مارا ہوا اور سیاہ منہ یہودی نکلا پھر حضرت نے اوسکو حکم کیا تو سنگسار ہوا **ف** حضرت کے سامنے سے کالا منہ یہودی جسکو کوڑوں کی
مار پڑی تھی نکلا حضرت نے یہودیوں سے پوچھا کہ تمھاری کتاب میں حرام کاری کی یہی حد ہے یعنی سزا ہے یہودیوں نے کہا ہاں یہی حکم ہے تب حضرت نے اونکے ایک عالم کو بلایا جسکا ابن صوریا نام تھا اور
اوس سے فرمایا کہ میں تجھکو اوس خدا کی قسم دلاتا ہوں جسنے موسی پر توریت اتاری کیا تمھاری کتاب میں زانی کی یہی سزا ہے کہ کوڑے ماریے اور کالا منہ کر دیجیے اوسنے کہا نہیں
اگر تو مجھکو ایسی بڑی قسم نہ دلاتا تو میں ہرگز حقیقت حال نہ بتلاتا حرام کاری کی سزا توریت میں سنگساری ہی ہے لیکن جب زنا کی ہمارے اشراف لوگوں میں کثرت ہوئی تو اول ہمارا یہ معمول تھا کہ ہم
رئیس اور شریف کو اگر حرام کاری میں پکڑتے تو چھوڑ دیتے اور اگر غریب اور ضعیف کو پکڑتے تو اوسکو سنگسار کرتے پھر ہم نے آپس میں صلاح کی کہ لاؤ ایک چیز مقرر کر لیویں کہ شریف اور کمینے برابر
کیا کریں تو یہی صلاح ٹھہری کہ سنگساری کے عوض کوڑوں کی مار اور منہ کالا کر دینا ہو کرے پھر یہودیوں نے حضرت سے تحکم چاہا یعنی سنگساری نہو حضرت نے اونکی بات پر کچھ دھیان نہ کیا
اور اوسکو سنگسار کروایا پھر یہ حدیث فرمائی اور دوسری روایت میں ہے کہ جب یہودیوں نے سنگساری کے حکم کی انکار کی تو عبد اللہ بن سلام نے حضرت سے کہا کہ توریت میں سنگساری کا

حکم ہی پھر توریت منگوائی تو یہودیوں نے سنگساری کی آیت پر ہاتھ رکھ دیا عبداللہ بن سلام نے اوسکا ہاتھ اوٹھا کر اوس آیت کو پڑھ دیا پھر حضرت نے اونکو سنگسار کروایا

۲۲۳۳ م ابو ہریرۃ اللّٰھم اھد ام ابی ھریرۃ اللّٰھم حبب عبیدک ھذا وامہ الی عبادک المؤمنین وحبب الیھما المؤمنین مسلم
ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی ہدایت کر ابو ہریرہ کی ماں کو الٰہی اپنے اس بندے کو اور اوسکی ماں کو پیارا کر دے اپنے ایماندار بندوں کے نزدیک اور ایماندار دونوں کے تئیں ان دونوں کی طرف
پیارا کر دے ف صحیح میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میری ماں مشرک تھی میں اوس سے کہا کرتا تھا کہ تو مسلمان ہو جا سو اونے ایکبار حضرت کے حق میں ایسی بے ادبی کی کہ مجھکو نہایت
بری معلوم ہوئی سو میں حضرت کی خدمت میں روتا آیا اور میں نے کہا کہ یا حضرت میری ماں کے واسطے دعا کیجیے کہ خدا اوسکو ہدایت کرے تب حضرت نے دعا کی تو میں حضرت کی اس دعا سے
خوشی ہو کر نکلا جب میں اپنے گھر کے دروازے پر پہنچا اور میری ماں نے میرے جوتی کی چاپ سنی تو کہا اے ابو ہریرہ ٹھہر رہ اور میں نے پانی کی آواز سنی سو اونے غسل کر کے جلدی سے کپڑے پہن کے دروازہ کھولا
اور یوں کہا کہ اے ابو ہریرہ اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ واشھد ان محمدا رسول اللّٰہ تو میں خوشی کے مارے روتا ہوا حضرت کی خدمت میں پلٹ گیا اور یہ حال کہا تو

۲۲۳۴ حضرت نے الحمد للہ کہہ کے فرمایا کہ بہت اچھا ہوا یہ حدیث معجزہ ہے کہ فوراً حضرت کی دعا قبول ہو گئی ق ابو ہریرۃ اللّٰھم اھد دوسا وائت بھم بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی دوس کی قوم کو ہدایت کر اور اونکو میرے پاس لے آ ف دوس ایک قوم تھی یمن میں ابو ہریرہ اوسی قوم سے تھے حضرت نے ابو ہریرہ کی خاطر یہ دعا کی خدا نے

۲۲۳۵ قبول کی چنانچہ وہ قوم مسلمان ہو کر حضرت کی خدمت میں آئی ھ علی اللّٰھم اھدنی وسددنی وفی روایۃ اللّٰھم انی اسئلک الھدی والسداد واذکر بالھدی ھدایتک
الطریق وبالسداد سداد السھم علمہ ایاہ مسلم میں علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی مجھکو ہدایت کر اور سیدھا کر اور ایک روایت میں یوں ہے
کہ الٰہی میں تجھ سے ہدایت اور راستی مانگتا ہوں اور اس دعا کے وقت ہدایت سے راہ کی ہدایت اور راستی سے تیر کی راستی دھیان کیا کر یعنی جیسے کہیں جانا منظور ہوتا ہے تو سیدھے اوسی طرف چلتے
ہیں داہنے بائیں نہیں جھکتے اسی طرح خدا سے ہدایت مانگتے وقت راستے کا دھیان چاہیے کہ منزل مقصود کو پہنچا دے شریعت پر چلا جاوے ضلالت اور بدعت کی طرف میل نہ کرے اور راستی مانگتے
کے وقت تیر کی راستی کو دھیان کرے یعنی جیسے تیر سیدھا نشانہ پر پہنچتا ہے داہنے بائیں نہیں جھکتا اسی طرح اپنے علم اور عمل میں راستی کا خیال چاہیے کہ باطل میں نہ جاوے

۲۲۳۶ اور دوسرا فائدہ اس خیال کا یہ ہے کہ دل کی غفلت دور ہو حضور دل حاصل ہو جاوے ھ سعد بن ابی وقاص اللّٰھم بارک لاھل المدینۃ فی مدھم من
اراد ھا بسوء اذابہ اللّٰہ کما یذوب الملح فی الماء مسلم میں سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا الٰہی برکت دے مدینے کے لوگوں کو
اونکے مد میں جو مدینے سے برائی کا ارادہ کرے خدا اوسکو گلا ڈالے جیسے نمک پانی میں گلتا ہے ف مد پیمانہ ہے صاع کی چوتھائی تخمیناً تہائی سیر کا ہو م

۲۲۳۷ ابو ھریرۃ اللّٰھم بارک لنا فی ثمرنا وبارک لنا فی مدینتنا وبارک لنا فی صاعنا وبارک لنا فی مدنا اللّٰھم ان ابراھیم علیہ السلام
عبدک وخلیلک ونبیک وانی عبدک ونبیک وانہ دعاک لمکۃ وانی ادعوک للمدینۃ بمثل ما دعاک لمکۃ ومثلہ معہ
کان یقولہ اذا اخذ اول الثمر ثم یدعو اصغر ولید لہ فیعطیہ ذلک الثمر مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ

الٰہی

الٰہی ہمکو برکت دے ہمارے پھل میں اور برکت دے ہمکو ہمارے مدینے میں اور برکت دے ہمکو ہمارے صاع میں اور برکت دے ہمکو ہمارے مد میں الٰہی مقرر ابراہیم علیہ السلام تیرا بندہ اور تیرا دوست اور تیرا پیغمبر ہے اور مقرر میں تیرا بندہ اور تیرا پیغمبر ہوں اور البتہ اونسے تجھسے مکے کے واسطے دعا کی تھی اور میں تجھسے مدینے کے واسطے دعا کرتا ہوں مثل اوسکی جو ابراہیم نے مکے کے واسطے دعا کی اور اوسکے برابر ساتھ اوسکے اور بھی یعنی مکے کی دونی برکت مدینے میں چاہتا ہوں حضرت یہ دعا کرتے تھے جب پہلا پھل پاتے تھے اور پھر آپ اون بچے کو جو چھوٹے لڑکے کو بلاتے پھر اوسکو وہ پھل دیتے **ف** صاع اور مد کی برکت سے مراد اناج کی برکت ہے حضرت ابراہیم نے مکے کے پھلوں کی برکت کی دعا کی تھی اسواسطے کہ وہاں اناج نہیں ہوتا اور حضرت نے مدینے کے پھل اور اناج دونوں کی دعا کی اسواسطے کہ وہاں دونوں چیزیں ہوتی ہیں سنت ہے کہ نیا پھل چھوٹے لڑکے کو دیوے اسواسطے کہ نئی چیز نئے شخص کو دینا مناسب ہے

٢٢٣٨ **خ** ابن عمر اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِيْ شَامِنَا اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِيْ يَمَنِنَا بخاری میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی برکت دے ہمکو ہمارے شام میں الٰہی برکت دے ہمکو ہمارے یمن میں **ف** پوری روایت یوں ہے کہ لوگوں نے کہا کہ ہمارے نجد کے واسطے برکت کی دعا کیجیے حضرت نے دو بار جواب دیا تیسری بار فرمایا کہ وہیں زلزلے اور فساد ہیں اور وہیں سے شیطان کا سینگ یعنی سورج نکلتا ہے شام کا ملک مدینے کے اوتر کی طرف ہے اور یمن دکھن کی طرف اور نجد کا ملک پورب کی طرف ہے شام کو اونچا اسواسطے نسبت کیا کہ وہ پیغمبروں کی زمین ہے اور یمن کو ایمان کی طرف اسواسطے نسبت کیا کہ مکہ تہامہ کی زمین ہے اور تہامہ یمن سے متعلق ہے

٢٢٣٩ **ھ** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ بُسْرٍ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْمَا رَزَقْتَهُمْ وَاغْفِرْ لَهُمْ وَارْحَمْهُمْ **دَعَا بِهٖ** لِاَبِيْهِ بُسْرٍ مسلم میں عبداللہ بن بسر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا الٰہی برکت کر اونکے واسطے اوس میں جو تو نے اونکو دیا اور بخش دے اونکو اور رحم کر اونپر یہ دعا حضرت نے عبداللہ کے باپ کے واسطے کی جنکا بسر نام ہے **ف** عبداللہ بن بسر سے روایت ہے کہ حضرت ہمارے گھر تشریف لائے اور کھانا اور کھجور کھائی اور شربت پیا پانی سے شربت داہنی طرف والے آدمی کو دیا پھر حضرت سوار ہوے تو میرے باپ نے باگ پکڑ کے دعا طلب کی تب حضرت نے یہ دعا کی

٢٢٤٠ **ح** البراء بن عازب اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ اَحْيٰى وَبِاسْمِكَ اَمُوْتُ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** اِذَا اَخَذَ مَضْجَعَهٗ وَاِذَا اسْتَيْقَظَ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَحْيَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ بخاری میں براء بن عازب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی تیرے نام سے جیتا ہوں اور تیرے نام پر مرونگا یہ حضرت دعا کرتے جب سونے کے واسطے لیٹتے تھے اور جب جاگتے تھے تو یہ فرماتے تھے کہ شکر ہے خدا کا جسنے ہمکو جلایا بعد ہماری موت کے اور اوسی کی طرف جی کر اوٹھنا ہے یعنی قیامت میں **ف** نیند کو موت اسواسطے فرمایا کہ جیسے موت سے عقل اور حواس نہیں رہتے ویسے ہی نیند میں بھی نہیں رہتے پھر اسکے بعد قیامت کا جی اوٹھنا اسواسطے حضرت نے ذکر کیا کہ جاگنا قیامت کی زندگی کی مثال ہے یعنی جیسے نیند کے بعد جاگتے ہیں اوسی طرح موت کے بعد قیامت میں زندہ ہونگے

٢٢٤١ **ق** اَبُوْ هُرَيْرَةَ اَللّٰهُمَّ بَاعِدْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ خَطَايَايَ كَمَا بَاعَدْتَ بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ اَللّٰهُمَّ نَقِّنِيْ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْاَبْيَضُ مِنَ الدَّنَسِ اَللّٰهُمَّ اغْسِلْ خَطَايَايَ بِالْمَاءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی دوری ڈال دے میرے اور میرے گناہوں کے درمیان جیسے تونے دوری ڈالی ہے مشرق اور مغرب میں الٰہی صاف کر ڈال مجھکو گناہوں سے جیسے سفید کپڑا اچھا صاف کیا جاتا ہے میل سے الٰہی دھو ڈال میرے گناہوں کو پانی اور برف اور اولے سے یعنی طرح طرح کی مغفرت کر

٢٢٤٢ **ق**

اللهم ثبته واجعله هاديا مهديا دعا به له حين شكى اليه انه لا يثبت على الخيل بخاری اور مسلم میں جریر سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ الٰہی ٹھہرا دے اوسکو گھوڑے پر اور کر دے اوسکو ہدایت کرنیوالا اور راہ پایا ہوا یہ دعا حضرت نے جریر کے لیے کی جب اونہوں نے شکایت کی کہ میں گھوڑے پر نہیں جم سکتا ف جریر سے
روایت ہے کہ حضرت نے مجھکو ایک بتخانہ توڑنے کو بھیجا میں نے کہا کہ میں گھوڑے پر نہیں ٹھہر سکتا تب حضرت نے میرے سینے پر اپنا ہاتھ مارا اور یہ دعا کی تو میں سوار ہو گیا ق عائشة
اللهم حبب الينا المدينة كحبنا مكة او اشد اللهم صححها وبارك لنا في مدها وصاعها وانقل حماها واجعلها بالجحفة
بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی ہمارے نزدیک مدینے کو پیارا کر جیسے ہمکو مکے کی محبت ہے یا اوس سے بھی زیادہ الٰہی اور درست کر دے مدینے کو
یعنی مدینے کی آب و ہوا کو درست کر دے اور برکت کر ہمارے لیے اوسکے مد اور اوسکے صاع میں اور لیجا اسکی تپ کو اور ڈال دے اسکو جحفہ میں ف مصابیح میں حضرت عائشہ سے روایت ہے
کہ جب حضرت مکے سے ہجرت کر کے مدینے میں آئے تو ابوبکر صدیق اور بلال تپ کے مرض میں بیمار ہوئے اور بلال مکے کے جانے کے اشتیاق میں شعر پڑھنے لگے تو یہ حال حضرت نے
دیکھا تب حضرت نے یہ دعا کی اور ہوا مدینے کی بہت خراب تھی اکثر وہاں تپ ہوا کرتی تھی حضرت کی دعا سے وہ ملا دم ہوئی جحفہ مدینے سے چھ کوس ایک مکان ہے وہاں یہود رہتے تھے
۲۲۴ کی بیماری حضرت کی دعا سے واں جاتی رہی انس ق اللهم حوالينا ولا علينا بخاری اور مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی ہمارے آس پاس مینہ برسے ہم پر
۲۲۴ نہ برسے ف اسکا قصہ اسی باب میں ہو چکا کہ اول حضرت نے مینہ کی دعا کی جب سات روز کی جھڑی لگی تب یہ دعا فرمائی ه ابو هريرة اللهم رب السموات ورب
الارض ورب العرش العظيم ربنا ورب كل شيء فالق الحب والنوى ومنزل التوراة والانجيل والفرقان اعوذ بك من شر كل شيء
انت اخذ بناصيته اللهم انت الاول فليس قبلك شيء وانت الآخر فليس بعدك شيء وانت الظاهر فليس فوقك شيء وانت
الباطن فليس دونك شيء اقض عنا الدين واغننا من الفقر مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی اے آسمانوں کے رب اور اے زمین کے رب اور اے بڑے عرش کے رب
ہمارے رب اور ہر چیز کے رب اگانے والے دانے اور گٹھلی کا چیر کے اور اوتارنے والے توریت اور انجیل اور قرآن کا میں تیری پناہ مانگتا ہوں ہر ایک چیز کی برائی سے ہر ایک چیز کی چوٹی کا
تو پکڑنے والا ہے یعنی ہر جنبش کرنے والا تیرے قابو میں ہے الٰہی تو ہی پہلا ہے تو کوئی چیز تجھسے پہلے نہیں اور تو ہی پچھلا ہے تو کوئی چیز تیرے بعد نہیں اور تو ہی کھلا ہے تو کوئی چیز تجھسے بڑھکے
کھلی نہیں اور تو ہی چھپا ہے تو کوئی چیز تجھسے ورے پوشیدہ تر نہیں ادا کر ہم سے قرض کو اور بچا دے ہمکو محتاجی سے ف دانہ اور گٹھلی جبکے کو وقت اوپر اور نیچے سے پھٹ جاتی ہے اور
کی طرف سے درخت اسکا ہو نکلتا ہے اور نیچے سے جڑ نکلنے کو گھستی ہے یہ جو فرمایا کہ اول اور آخر خدا ہے یعنی نہ اوسکی ابتدا ہے نہ انتہا اور مخلوقات کی ابتدا بھی ہے اور انتہا بھی اول عدم تھا اور
آخر فنا ہے جو ظاہر ہے اپنی قدرت کی نشانیوں سے کہ تمام عالم اوسکا قائل ہے عالم ہو یا جاہل اور باطن ہے اپنی ذات کی حقیقت سے کہ تمام جہان اوسمیں پریشان ہے جتنے دانا اونمیں حیران
۲۲۴ ہیں اوس سے زیادہ سودا سرگرداں ہے ه عائشة اللهم رب جبريل وميكائيل واسرافيل فاطر السموات والارض عالم الغيب والشهادة انت تحكم
بين عبادك فيما كانوا فيه يختلفون اهدني لما اختلف فيه من الحق باذنك انك تهدي من تشاء الى صراط مستقيم مسلم میں حضرت عائشہ سے

محدث نے اتنی روایت اور زیادہ کی اور اوسکو قرآن اور حدیث کا بہت سیکھا اور یہ دعا حضرت نے عبداللہ بن عباس کے واسطے کی تھی اور اونکو حضرت نے سینے سے
لگا کر یہ دعا سکھلائی ف اسی دعا کی برکت سے عبداللہ بن عباس بڑے عالم ہوئے چنانچہ قرآن کی تفسیر کی اکثر اونہیں سے روایت ہے ابو مسعود اوس محدث کا نام ہے جسنے مسند لکھی ترجمہ
۲۲۵۴ کی ف انس اللھم لا عیش الا عیش الآخرۃ فاصلح الانصار والمہاجرۃ بخاری اور مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی سچی زندگی نہیں مگر
زندگی سو بخش دے انصار و مہاجرین کو ف جنگ خندق میں مہاجرین اور انصار مدینے کے گرد خندق کھودتے تھے اور یہ کہتے تھے نحن الذین بایعوا محمدا علی الجہاد
ما بقینا ابدا یعنی ہمنے محمد سے بیعت کی جہاد پر ہمیشہ جبتک ہم زندہ رہینگے تب حضرت نے اونکے جواب میں یہ دعا فرمائی یعنی دنیا کی زندگی کچھ حقیقت نہیں زندگی ہے آخرت
۲۲۵۵ کی تو الٰہی انکی مغفرت کر تاکہ انکی زندگی کا لطف اٹھاوین ھ عبد اللہ بن عمرو اللھم مصرف القلوب صرف قلوبنا علی طاعتک مسلم میں عبداللہ بن عمرو سے
۲۲۵۶ روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی دلوں کے پھیرنے والے پھیر ہمارے دلوں کو اپنی طاعت پر ق عبد اللہ بن ابی اوفی اللھم منزل الکتاب سریع الحساب اھزم
الاحزاب اللھم اھزمھم وزلزلھم دعا بہ علی الاحزاب بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن ابی اوفی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
الٰہی اے اوتارنے والے کتاب کے اور جلد حساب کرنے والے بھگا دے کفار کے گروہوں کو الٰہی اونکو شکست دے اور اونکو ڈگمگا دے یہ دعا حضرت نے کافروں کی گروہوں کی ف
۲۲۵۷ جنگ خندق اور جنگ احزاب میں کفار نے مدینہ گھیر لیا تھا حضرت کی دعا سے نہایت سرد ہوا چلی کہ وہ گھبرا کے بھاگ گئے ھ عایشہ اللھم من ولی من امر امتی
شیئا فشق علیہم فاشقق علیہ ومن ولی من امر امتی شیئا فرفق بہم فارفق بہ مسلم میں حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی جو حاکم ہو میری امت کے
کام کا پھر اوس پر سختی ڈالے تو اوس پر تو سختی ڈال اور جو حاکم ہو میری امت پر کسی کام سے پھر اونسے نرمی کرے تو الٰہی تو بھی اوسپر نرمی کر ف [illegible]
۲۲۵۸ کہ ظلم نکرے تنگ نکرے حضرت کی اس دعا سے ڈرے بلکہ آسانی اور نرمی کرے تو خدا اوس پر نرمی کرے ھ جابر اللھم ولیدیہ فاغفر [illegible]
دوسیہا ہاجر الطفیل بن عمرو الدوسی الی المدینۃ واجتووھا فاخذ مشاقص فقطع بہا براجمہ فمات مسلم میں جابر سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی اور اوسکے دونوں ہاتھوں کو بھی بخش دے یعنی اوس مرد کی مغفرت ہو جو دوس کی قوم سے تھا طفیل بن عمرو الدوسی کو ساتھ مدینے میں
لے کر آیا تھا سو وہاں کی ہوا اوسکو ناموافق پڑی تو اوسنے چوڑی گانسی سے اپنی اونگلیوں کے درمیان کے جوڑ کاٹ ڈالے سو وہ مر گیا ف مسلم میں جابر سے روایت ہے
کہ جب حضرت نے مدینے کیطرف ہجرت کی تو طفیل کے ساتھ ایک مرد نے بھی ہجرت کی مدینے میں وہ نہایت بیمار ہو گیا اور اضطراب میں اپنی انگلیوں کے جوڑ کاٹ ڈالے خون بہت نکلا
اوسی صدمے سے وہ مر گیا تو طفیل نے اوسکو خواب میں دیکھا کہ سارا بدن اوسکا اچھا ہے مگر ہاتھ کو اپنے چھپائے ہے طفیل نے پوچھا کہ تیرے رب نے تجھ سے کیا سلوک کیا اوس نے
کہا کہ ہجرت کی برکت سے میری مغفرت کی طفیل نے کہا کہ اپنے ہاتھ تو کیوں لپیٹے ہے اوسنے جواب دیا کہ حکم ہوا کہ ہم اوسکو نہیں سنواریں گے جسکو تو نے بگاڑا ہے طفیل
نے حضرت سے کہا تب حضرت نے اوسکے حق میں یہ دعا مانگی یعنی الٰہی جیسے تو نے اوسکے سارے بدن پر کرم کیا ہے تو اوسکے دونوں ہاتھوں پر بھی کرم کر اس حدیث سے بڑی فضیلت ہجرت کی

فرماتے تھے شام کو وقت اور جب صبح ہوتی تھی تو بھی اسی طرح فرماتے تھے مگر اسیناو امسی الملک للہ کے مقام پر اصبحنا و اصبح الملک للہ فرماتے تھے یعنی صبح کی ہم نے اور ملک نے

صبح کی **م** عایشۃ بسم اللہ اللہم تقبل من محمد و آل محمد و من امۃ محمد **قالہ** عند الذبح مسلم میں حضرت عائشہ رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا ۲۲۶۲

کہ خدا کے نام سے ذبح کرتا ہوں الٰہی اسکو قبول کر محمد کی طرف سے اور محمد کے آل کی طرف سے اور محمد کی امت کی طرف سے یہ دعا حضرت قربانی ذبح کرنے کے وقت فرماتے **ف** عروہ تابعی سے

روایت ہے کہ حضرت نے ایک مینڈھا سینگ والا جسکے مونہہ اور ہاتھ پاؤں سیاہ تھے منگوایا پھر فرمایا کہ اے عائشہ چھری لاؤ اور اسکو تیز کر پھر حضرت نے چھری لیکر اوسکو ذبح کیا اور

فرمایا **ق** عایشۃ بسم اللہ تربۃ ارضنا بریقۃ بعضنا تشفی سقیمنا باذن ربنا کان اذا اشتکی الانسان الشیء منہ او کانت بہ قرحۃ ۲۲۶۳

او جرح قال باصبعہ بالارض ثم رفعھا بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہ رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا بسم اللہ یہ مٹی ہمارے زمین کی بیچ ہمارے بعضے کے لعاب

دہن سے چنگا کرتے ہیں ہمارے بیمار کو ہمارے رب کے حکم سے حضرت کا معمول تھا کہ جب کوئی شخص بیماری کی شکایت کرتا یا اوسکے زخم کا درد ہوتا یا کہیں گھاو ہوتا تو حضرت زمین

کلمے کی اونگلی لگاتے پھر اوٹھا لیتے اور یہ فرماتے **ف** لعاب ہیں اور خاک سے شفا ہو صرف حضرت کی دعا کی برکت سے تھا اسی واسطے مدینے کی مٹی کو خاک شفا کہتے ہیں

**ق** ابن عباس لا الٰہ الا اللہ العلی العظیم الحلیم لا الٰہ الا اللہ رب العرش العظیم لا الٰہ الا اللہ رب السموات والارض ورب العرش ۲۲۶۴

الکریم **کان یقولہا** عند الکرب بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہیں کوئی بندگی کے لائق سوائے خدا کے جو بڑائی والا

صاحب حلم ہے نہیں کوئی عبادت کے لائق سوائے خدا کے جو بڑے عرش کا مالک ہے نہیں کوئی پرستش کے لائق سوائے خدا کے جو آسمان اور زمین کا رب ہے اور عرش عالی کا رب ہے حضرت اسکو

رنج اور کمال سختی میں فرماتے تھے **ق** المغیرۃ بن شعبۃ لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علی کل شیء قدیر ۲۲۶۵

اللہم لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا ینفع ذا الجد منک الجد **کان یقولہ** فی دبر کل صلوۃ بخاری اور مسلم میں مغیرہ

بن شعبہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہیں کوئی معبود برحق سوائے خدا کے وہ اکیلا ہے کوئی اوسکا شریک نہیں اوسی کا ملک ہے اور اوسی کو حمد ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے الٰہی کوئی

روکنے والا نہیں تیری دی چیز کو اور کوئی دینے والا نہیں تیری روکی چیز کو اور تیرے روبرو نصیبے والے کو اوسکا نصیبہ کچھ نفع نہیں کرتا اس ذکر کو ہر نماز کے بعد فرماتے تھے

**ق** جابر لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علی کل شیء قدیر لا الٰہ الا اللہ وحدہ انجز وعدہ ونصر عبدہ ۲۲۶۶

**قالہ** علی الصفا بخاری اور مسلم میں جابر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی بندگی کے سزاوار نہیں خدا کے سوا وہ اکیلا کوئی اوسکا شریک نہیں اوسی کا ملک ہے

اور اوسکو حمد اور وہ ہر چیز پر قادر ہے نہیں کوئی بندگی کے لائق خدا کے سوائے وہ اکیلا ہے پورا کیا اوسنے اپنے وعدے کو اور مدد کی اپنے بندے کی یعنی حضرت کی اور بھگا اوسی نے احزاب کو یعنی کفار کے گروہ کو

شکست دی یہ حضرت نے صفا پر فرمایا **ف** جب مکہ فتح ہوا حضرت نے صفا پر اسی فتح اور مدد کا شکر ادا کیا **ف** عبداللہ بن الزبیر بن العوام لا الٰہ الا اللہ ۲۲۶۷

وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علی کل شیء قدیر لا حول ولا قوۃ الا باللہ لا الٰہ الا اللہ ولا نعبد الا ایاہ لہ



| | | | |
|---|---|---|---|
| نور کو سے مارکی گمر کر ہو بس | عاقبت بیدار کو نکتہ بری کو بس | یارب اس اوراق کو مقبول کر | بہ ہند کو اس یا تقین سے کر بہرہ ور |
| خرم افسردہ کو پرورد کر | الغرض دنیا سے اوسے فرد کر | تیری ہی یاد میں ہی کو بہر دم | تیر سے غم عشق میں خرم ہے |
| | یارب اس عاجز کی دعا کر قبول | تا شفیع تخیر حق ہو رسول | |

## خاتمۃ الطبع

نتیجہ طبع نثار بلی عدیل سخنور جنیل مولوی فدا علی متخلص بہ عیش سلمہ اللہ تعالی

تحفہ حمد و ثنا اوس خلاق زمین و آسماں کی درگاہ میں پیشکش کرنا چاہیے کہ جسنے انبیاء مرسلین کو ہماری ہدایت کیواسطے بہیجا ہے اور ہدیہ درود نامحدود اوس جناب رسالت میں گذراننا چاہیے کہ جسکی جبین مبارک مشارق انوار ہدی ہے سلام ہو ہمارا اوسکی آل اطہار اور اصحاب اخیار پر روز قیامت تک اما بعد واضح ہو کہ یہ کتاب مستطاب حاوی احادیث رسول مختار مسمی بتحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار کہ جسکے اوصاف کالشمس فی رابعۃ النہار غایت اشتہار سے مستغنی عن البیان ہیں جناب فضیلت مآب کمالات انتساب فاضل اجل عالم اکمل حضرت مولانا مولوی محمد خرم علی مرحوم مبرور نے اس کتاب مستطاب کو بہت سہل اور آسان زبان اردو میں ترجمہ فرمایا حسب فرمایش لالہ جیدیال صاحب ایجنٹ کوٹھی کتب دہلی مطبع فیض منبع عالی جناب صاحب خلق موفور منشی نول کشور صاحب ذو المجد والمناقب واقع بیت العلم لکھنؤ میں بماہ ذی حجہ ۱۲۸۶ھ مطابق ماہ مارچ ۱۸۷۰ع میں مطبوع ہو کر مقبول طبائع اہل علم ہو کر زینت بخش ہوئی

فقط

